وَأَوْسَعَ الْمُعْطِيْنَ اشْفِ بِهِ صُدُوْرَنَا

اے سوال کئے جانے والوں میں بہترین اور اے سب سے زیادہ عطا کرنے والے

وَأَذْهِبْ بِهِ غَيْظَ قُلُوْبِنَا وَاهْدِنَا بِهِ لِمَا

اس کے ذریعے ہمارے سینوں کو شفا دے اور ہمارے دلوں سے

اخْتُلِفَ فِيْهِ مِنَ الْحَقِّ بِإِذْنِكَ إِنَّكَ

بغض و کینہ مٹا دے جس حق میں ہمارا اختلاف ہے اپنے حکم سے اس کے ذریعے

تَهْدِيْ مَنْ تَشَآءُ إِلٰى صِرَاطٍ مُسْتَقِيْمٍ

ہمیں ہدایت فرما بے شک تو جسے چاہتا ہے سیدھے راستے کی طرف لے جاتا ہے

وَانْصُرْنَا بِهِ عَلٰى عَدُوِّكَ وَعَدُوِّنَا إِلٰهَ الْحَقِّ

اس کے ذریعے اپنے اور ہمارے دشمن پر ہمیں غلبہ عطا فرما

آمِيْنَ اَللّٰهُمَّ إِنَّا نَشْكُوْ إِلَيْكَ فَقْدَ نَبِيِّنَا

اے سچے خدا ایسا ہی ہو اے معبود ! ہم شکایت کرتے ہیں

صَلَوَاتُكَ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَغَيْبَةَ وَلِيِّنَا

تجھ سے اپنے نبی کے اٹھ جانے کی کہ ان پر

وَكَثْرَةَ عَدُوِّنَا وَقِلَّةَ عَدَدِنَا وَشِدَّةَ الْفِتَنِ

اور ان کی آلؑ پر تیری رحمت ہو اور اپنے ولی کی پوشیدگی کی

| |
|---|
| بِنَا وَتَظَاهُرَ الزَّمَانِ عَلَيْنَا فَصَلِّ عَلَى |
| اور شاکی ہیں دشمنوں کی کثرت اور اپنی قلت تعداد اور فتنوں کی سختی اور |
| مُحَمَّدٍ وَآلِهِ وَأَعِنَّا عَلَى ذَلِكَ بِفَتْحٍ مِنْكَ |
| حوادث زمانہ کی یلغار کی شکایت کرتے ہیں پس محمد اور ان کی آلؑ پر رحمت فرما |
| تُعَجِّلُهُ وَبِضُرٍّ تَكْشِفُهُ وَنَصْرٍ تُعِزُّهُ |
| اور ہماری مدد فرما ان پر فتح کے ساتھ اور اس میں جلدی کر کے |
| وَسُلْطَانِ حَقٍّ تُظْهِرُهُ وَرَحْمَةٍ مِنْكَ |
| تکلیف دور کر دے نصرت سے عزت عطا کر حق کے غلبے کا اظہار فرما |
| تُجَلِّلُنَاهَا وَعَافِيَةٍ مِنْكَ تُلْبِسُنَاهَا |
| ایسی رحمت فرما جو ہم پر سایہ کرے اور امن عطا کر جو ہمیں محفوظ بنا دے |
| بِرَحْمَتِكَ يَا أَرْحَمَ الرَّاحِمِينَ |
| رحمت فرما اے سب سے زیادہ رحم کرنے والے۔ |

فہرست

## روزہ بدن کی زکات

حضرت محمد مصطفی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا:

لِكُلِّ شَيْءٍ زَكَاةٌ وَزَكَاةُ الْأَبْدَانِ الصِّيَامُ

ہر چیز کی زکات ہے اور انسانوں کے بدن کی زکات روزہ ہے۔

(بحار، جلد 96، صفحہ 246)

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

شروع اللہ کے پاک نام سے جو بڑا مہربان نہایت رحم والا ہے

إِلٰهِيْ لَا تُؤَدِّبْنِيْ بِعُقُوبَتِكَ وَلَا تَمْكُرْ بِيْ

بار الہا کسی قسم کی سزا دیئے بغیر میری اخلاقی تربیت فرما

فِيْ حِيلَتِكَ مِنْ أَيْنَ لِيَ الْخَيْرُ يَا رَبِّ وَلَا

اور اپنے مختلف ذرائع سے میری آزمائش نہ فرما اے میرے پروردگار میں کہاں

يُوجَدُ إِلَّا مِنْ عِنْدِكَ وَمِنْ أَيْنَ لِيَ

سے خیر لے آؤں حالانکہ یہ تو تیرے بغیر کسی اور کے ہاں سے نہیں مل سکتی

النَّجَاةُ وَلَا تُسْتَطَاعُ إِلَّا بِكَ لَا الَّذِيْ

اور مجھے کہاں سے نجات مل سکتی ہے حالانکہ یہ تیری مدد کے بغیر

أَحْسَنَ اسْتَغْنٰى عَنْ عَوْنِكَ وَرَحْمَتِكَ

اور کہیں سے حاصل نہیں ہو سکتی اور جو شخص نیکی کرتا ہے

وَلَا الَّذِيْ أَسَاءَ وَاجْتَرَأَ عَلَيْكَ وَلَمْ

وہ تیری مدد اور رحمت سے بے نیاز نہیں ہو سکتا اور جو برائی کرتا ہے

يُرْضِكَ خَرَجَ عَنْ قُدْرَتِكَ يَا رَبِّ يَا رَبِّ

اور گستاخی کرتا ہے اور تیری خوشنودی حاصل نہیں کرتا وہ تیری قدرت سے باہر قُدْرَتِكَ،

يَارَبِّ بِكَ عَرَفْتُكَ وَأَنْتَ دَلَلْتَنِي عَلَيْكَ

يَا رَبِّ يَا رَبِّ يَا رَبِّ (اس حد تک کہے کہ سانس ٹوٹ جائے)

وَدَعَوْتَنِي إِلَيْكَ وَلَوْ لَآ أَنْتَ لَمْ أَدْرِ مَآ

نہیں جا سکتا۔ (اے میرے رب، اے میرے رب، اے میرے رب)

أَنْتَ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِي أَدْعُوهُ فَيُجِيبُنِي

میں نے تیرے ہی ذریعے تیری معرفت حاصل کی ہے اور تو ہی نے

وَإِنْ كُنْتُ بَطِيئاً حِينَ يَدْعُونِي وَالْحَمْدُ

اپنی طرف میری رہنمائی فرمائی ہے اور اپنی طرف مجھے بلایا ہے

لِلّٰهِ الَّذِي أَسْأَلُهُ فَيُعْطِينِي وَإِنْ كُنْتُ

اگر تو نہ ہوتا تو میں نہ سمجھ پاتا کہ تو کیسی ہستی ہے، اس اللہ کے لئے حمد ہے

بَخِيلًا حِينَ يَسْتَقْرِضُنِي وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ

جس سے میں سوال کرتا ہوں تو وہ جواب دیتا ہے اگرچہ میں اس کے

الَّذِي أُنَادِيهِ كُلَّمَا شِئْتُ لِحَاجَتِي وَأَخْلُو

بلاوے پر بڑی سستی کرتا ہوں اور حمد ہے اس اللہ کے لئے کہ

بِهِ حَيْثُ شِئْتُ لِسِرِّي بِغَيْرِ شَفِيعٍ

میں اس سے مانگتا ہوں تو وہ مجھے دیتا ہے اگرچہ میں بخل کرتا ہوں

فَيَقْضِي لِي حَاجَتِيَ الْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِي لَا

جب وہ مجھ سے قرض مانگتا ہے اس اللہ کے لئے حمد ہے جب میں چاہوں

أَدْعُو غَيْرَهُ وَلَوْ دَعَوْتُ غَيْرَهُ لَمْ

اپنی حاجات کے لئے اسے پکارتا ہوں اور جب چاہوں کسی سفارشی کے بغیر خلوت میں

يَسْتَجِبْ لِي دُعَآئِي وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِي لَآ

اس سے راز و نیاز کرتا ہوں اور وہ میری حاجات کو پورا فرماتا ہے اس معبود کے لئے حمد ہے

أَرْجُو غَيْرَهُ وَلَوْ رَجَوْتُ غَيْرَهُ لَاَاخْلَفَ

جس کے غیر کو میں نہیں پکارتا اور اگر اس کے غیر کو پکاروں بھی تو میری دعا قبول نہیں کرتا

رَجَآئِي وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِي وَكَلَنِي اِلَيْهِ

اس معبود کے لئے حمد ہے جس کے غیر سے میں امیدیں وابستہ نہیں کرتا

فَأَكْرَمَنِي وَلَمْ يَكِلْنِي إِلَى النَّاسِ فَيُهِيْنُونِي وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِي تَحَبَّبَ إِلَيَّ وَهُوَ

اگر اس سے وابستہ بھی کروں تو وہ مجھے نا امید کر دیتا ہے

اس اللہ کے لئے حمد ہے جس نے مجھے اپنی ذات کے سپرد کیا ہوا ہے

غَنِيٌّ عَنِّي وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِي يَحْلُمُ عَنِّي

اس لئے مجھے عزت بخشی ہے اور لوگوں کے سپرد نہیں فرمایا ورنہ وہ میری

| |
|---|
| حَتّٰى كَأَنِّي لَا ذَنْبَ لِي فَرَبِّي أَحْمَدُ شَيْءٍ |
| اہانت کرتے اس اللہ کے لئے حمد ہے جو مجھ سے دوستی کئے ہوئے ہے |
| عِنْدِي وَأَحَقُّ بِحَمْدِي اَللّٰهُمَّ إِنِّي أَجِدُ |
| حالانکہ وہ مجھ سے بے نیاز ہے اس اللہ کے لئے حمد ہے جو مجھ سے |
| سُبُلَ الْمَطَالِبِ إِلَيْكَ مُشْرَعَةً |
| بردباری کئے ہوئے ہے ایسے معلوم ہوتا ہے گویا میرا کوئی گناہ ہے |
| وَمَنَاهِلَ الرَّجَآءِ لَدَيْكَ مُتْرَعَةً |
| ہی نہیں اس لئے میرا ربّ میرے نزدیک تمام چیزوں سے |
| وَالْاِسْتِعَانَةَ بِفَضْلِكَ لِمَنْ أَمَّلَكَ |
| زیادہ قابل تعریف اور میری حمد کا زیادہ حق رکھتا ہے |
| مُبَاحَةً وَأَبْوَابَ الدُّعَآءِ إِلَيْكَ |
| بارالہا میں اپنے مقاصد کی تمام راہوں کو تیری طرف کھلا ہوا پاتا ہوں |
| لِلصَّارِخِينَ مَفْتُوحَةً وَأَعْلَمُ أَنَّكَ |
| اور اپنی امیدوں کے سرچشموں کو تیری طرف سرشار دیکھتا ہوں |
| لِلرَّاجِينَ بِمَوْضِعِ اِجَابَةٍ وَ لِلْمَلْهُوفِينَ |
| اور تیرے فضل کے ذریعے تجھ سے مدد حاصل کرنے کے لئے کوئی مانع نہیں ہے |

| |
|---|
| بِمَرْصَدِ إِغَاثَةٍ وَأَنَّ فِي اللَّهْفِ إِلَى جُودِكَ |
| جبکہ کوئی تجھ سے آرزوئیں وابستہ کرے اور تجھ سے فریاد کرنے والوں کے لئے تیرے |
| وَالرِّضَا بِقَضَائِكَ عِوَضًا مِنْ مَنْعِ |
| دروازے ہمیشہ کھلے ہیں اور میں اچھی طرح جانتا ہوں |
| الْبَاخِلِينَ وَمَنْدُوحَةً عَمَّا فِي أَيْدِي |
| کہ امیدیں وابستہ کرنے والوں کے لئے امیدیں پورا کرنے کے لئے آمادہ ہے |
| الْمُسْتَأْثِرِينَ وَأَنَّ الرَّاحِلَ إِلَيْكَ قَرِيبُ |
| اور مصیبت زدوں کی فریاد رسی کے لئے ہمیشہ تیار ہے اور تیری جودو بخشش |
| الْمَسَافَةِ وَأَنَّكَ لَا تَحْتَجِبُ عَنْ خَلْقِكَ |
| اور تیرے فیصلوں پر راضی رہنا یہ عوض ہے بخل کرنے والوں کے |
| إِلَّا أَنْ تَحْجُبَهُمُ الْأَعْمَالُ دُونَكَ وَقَدْ |
| روک دینے کا اور کشادگی ہے دنیا کے طلب گاروں کے ہاتھوں کی محتاجی کا |
| قَصَدْتُ إِلَيْكَ بِطَلِبَتِي وَتَوَجَّهْتُ إِلَيْكَ |
| اور تیرے حضور کوچ کرنے والوں کی راہیں یقیناً بہت قریب ہیں |
| بِحَاجَتِي وَجَعَلْتُ بِكَ اسْتِغَاثَتِي وَبِ |
| اور تو اپنی مخلوق سے چھپا ہوا نہیں ہے مگر یہ کہ مخلوق کا کردار تیرے اور اس کے درمیان |

دُعَآئِکَ تَوَسُّلِیْ مِنْ غَیْرِ اسْتِحْقَاقٍ لِّیَ

حجاب بن جائے اور میں نے اپنی درخواست کے ساتھ تیری بارگاہ کا قصد کیا ہے

اَسْتِمَاعِکَ مِنِّیْ لِاَسْتِیْجَابِ لِعَفْوِکَ

اور اپنی حاجات لے کر تیرے حضور رخ کر لیا ہے اور تیری بارگاہ میں استغاثہ لے کر آیا

عَنِّیْ بَلْ لِثِقَتِیْ بِکَرَمِکَ وَسُکُوْنِیْ اِلٰی

ہوں اور تیری دعا کو اپنا وسیلہ قرار دیا ہے اگرچہ میں اس بات کا مستحق نہیں ہوں کہ تو اسے

صِدْقِ وَعْدِکَ وَلَجَائِیْ اِلَی الْاِیْمَانِ

سنے اور نہ ہی تیری عفو و درگزر کا استحقاق رکھتا ہوں لیکن مجھے تیرے فضل و کرم پر پورا اعتماد

بِتَوْحِیْدِکَ وَیَقِیْنِیْ بِمَعْرِفَتِکَ مِنِّیْ اَنْ لَا

ہے اور میں مطمئن ہوں کہ تیرا وعدہ سچا ہے اور تیری توحید پر ایمان میری پناہ گاہ ہے اور

رَبَّ لِیْ غَیْرُکَ وَلَا اِلٰہَ اِلَّا اَنْتَ وَحْدَکَ

تیری معرفت پر میرا یقین ہے کہ تیرے سوا کوئی رب ( پروردگار ) نہیں ہے،

لَا شَرِیْکَ لَکَ اَللّٰھُمَّ اَنْتَ الْقَآئِلُ

تیرے سوا کوئی معبود نہیں ہے تو وحدہ لاشریک ہے اے معبود تیرا ہی فرمان ہے

وَقَوْلُکَ حَقٌّ وَوَعْدُکَ صِدْقٌ وَاسْاَلُوا اللّٰہَ

اور تیرا فرمان برحق ہے اور تیرا وعدہ سچا ہے تو فرماتا ہے

مِنْ فَضْلِهِ إِنَّ اللهَ كَانَ بِكُمْ رَحِيْمًا

کہ تم اللہ تعالیٰ سے اس کے فضل کی درخواست کرو، یقیناً وہ تمہارے اوپر مہربان ہے

وَلَيْسَ مِنْ صِفَاتِكَ يَا سَيِّدِيْ أَنْ تَأْمُرَ

اور اے میرے سردار تیری یہ رسم نہیں ہے کہ تو مانگنے کا حکم دے

بِالسُّؤَالِ وَتَمْنَعَ الْعَطِيَّةَ وَأَنْتَ الْمَنَّانُ

لیکن بخشش کو روک دے اور تو اپنی مملکت کے لوگوں پر عطا و بخشش کی بارش کرتا رہتا ہے

بِالْعَطِيَّاتِ عَلٰى أَهْلِ مَمْلَكَتِكَ وَالْعَائِدُ

اور اپنی مہربانی اور رحم دلی کے ساتھ ان کی طرف متوجہ ہوتا ہے

عَلَيْهِمْ بِتَحَنُّنِ رَأْفَتِكَ إِلٰهِيْ رَبَّيْتَنِيْ فِيْ

بارِ الٰہا! تو نے اپنی نعمتوں اور احسان کے ساتھ بچپن میں میری پرورش کی

نِعَمِكَ وَإِحْسَانِكَ صَغِيْرًا وَنَوَّهْتَ

اور جب میں بڑا ہوا تو لوگوں کی زبان پر میرا نام بلند کیا

بِاسْمِيْ كَبِيْرًا فَيَا مَنْ رَبَّانِيْ فِي الدُّنْيَا

تو اے وہ ہستی جس نے دنیا میں اپنے احسان، فضل و کرم اور

بِإِحْسَانِهِ وَتَفَضُّلِهِ وَنِعَمِهِ وَأَشَارَ لِيْ فِيْ

نعمتوں کے ساتھ پروان چڑھایا اور میرے لئے آخرت میں اپنے

| |
|---|
| الْاٰخِرَةِ اِلٰی عَفْوِهِ وَ كَرَمِهِ مَعْرِفَتِیْ یَآ |
| عفو و کرم کا اشارہ فرمایا ہے میرے مولا میری معرفت ہی تیری طرف |
| مَوْلَایَ دَلِیْلِیْ عَلَیْكَ وَحُبِّیْ لَكَ شَفِیْعِیْ |
| میری رہنما ہے اور تجھ سے میری محبت میرا شفیع ہے |
| اِلَیْكَ وَاَنَا وَاثِقٌ مِنْ دَلِیْلِیْ بِدَلَالَتِكَ |
| اور میں تیرے لئے اپنے اس راہنما کی رہنمائی سے مطمئن ہوں اور |
| وَسَاكِنٌ مِنْ شَفِیْعِیْ اِلٰی شَفَاعَتِكَ |
| تیری شفاعت کے لئے اپنے اس شفیع سے آسودہ خاطر ہوں |
| اَدْعُوْكَ یَاسَیِّدِیْ بِلِسَانٍ قَدْ اَخْرَسَهُ |
| اے میرے آقا میں تجھے ایسی زبان کے ساتھ پکار رہا ہوں کہ |
| ذَنْبُهُ رَبِّ اُنَاجِیْكَ بِقَلْبٍ قَدْ اَوْبَقَهُ |
| جسے اس کے گناہوں نے بولنے سے ناچار کر دیا ہے |
| جُرْمُهُ اَدْعُوْكَ یَا رَبِّ رَاهِبًا رَاغِبًا |
| اے پروردگار میں تجھ سے ایسے دل کے ساتھ مناجات کر رہا ہوں |
| رَاجِیًا خَائِفًا اِذَا رَاَیْتُ مَوْلَایَ ذُنُوْبِیْ |
| کہ جن کے جرائم نے اسے برباد کر دیا ہے اے میرے ربّ |

فَزِعْتُ وَإِذَا رَأَيْتُ كَرَمَكَ طَمِعْتُ فَإِنْ

میں ڈرتے ہوئے، رغبت کرتے ہوئے، امیدیں وابستہ کئے ہوئے

عَفَوْتَ فَخَيْرُ رَاحِمٍ وَإِنْ عَذَّبْتَ فَغَيْرُ

اور خوف کی حالت میں تجھ سے دعا کر رہا ہوں

ظَالِمٍ حُجَّتِي يَااَللهُ فِي جُرْأَتِي عَلَى مَسْأَلَتِكَ

میرے مولا! جب میں اپنے گناہوں کو دیکھتا ہوں تو گھبرا جاتا ہوں

مَعَ إِتْيَانِي مَا تَكْرَهُ جُودُكَ وَ كَرَمُكَ

اور جب تیرے کرم کو دیکھتا ہوں

وَعُدَّتِي فِي شِدَّتِي مَعَ قِلَّةِ حَيَائِي رَأْفَتُكَ

تو آرزوئیں وابستہ کر لیتا ہوں اگر تو معاف کر دے

وَرَحْمَتُكَ وَقَدْ رَجَوْتُ أَنْ لَا تَخِيبَ بَيْنَ

تو بہترین مہربان ہے اور اگر عذاب دے تو تیرا کسی قسم کا ظلم نہیں ہو گا

ذَيْنِ وَذَيْنِ مُنْيَتِي فَحَقِّقْ رَجَائِي وَاسْمَعْ

اے میرے معبود! تیری ناپسندیدگی کے باوجود میں گناہ کرتا ہوں

دُعَائِي يَا خَيْرَ مَنْ دَعَاهُ دَاعٍ وَأَفْضَلَ مَنْ

اور پھر میں تجھ سے سوال کرنے کی جرات کر رہا ہوں تو اس کے لئے

رَجَاهُ رَاجٍ عَظُمَ يَا سَيِّدِي أَمَلِي وَسَآءَ

میری دلیل تیرا جود و کرم ہے اور میری بے حیائی کے باوجود

عَمَلِي فَأَعْطِنِي مِنْ عَفْوِكَ بِمِقْدَارِ أَمَلِي

سختیوں میں میرا سہارا تیری مہربانی اور نرمی ہی ہے

وَلَا تُؤَاخِذْنِي بِأَسْوَءِ عَمَلِي فَإِنَّ كَرَمَكَ

اور یقیناً مذکورہ دونوں صورتوں کے باوجود تو مجھے مایوس نہیں فرمائے گا

يَجِلُّ عَنْ مُجَازَاةِ الْمُذْنِبِينَ وَحِلْمَكَ

پس میری آرزوؤں کو پورا فرما اور میری دعاؤں کو سن اے وہ بہترین ہستی

يَكْبُرُ عَنْ مُكَافَاةِ الْمُقَصِّرِينَ وَأَنَا يَا

جس سے دعا مانگنے والے دعا مانگتے ہیں اور

سَيِّدِي عَائِذٌ بِفَضْلِكَ هَارِبٌ مِنْكَ

اے وہ افضل ذات جس سے امیدیں وابستہ کرنے والے

إِلَيْكَ مُتَنَجِّزٌ مَا وَعَدْتَ مِنَ الصَّفْحِ

امیدیں رکھتے ہیں اے میرے آقا میری تمنائیں تو بہت بڑی ہیں

عَمَّنْ أَحْسَنَ بِكَ ظَنًّا وَمَا أَنَا يَا رَبِّ وَمَا

لیکن میرے اعمال ناشائستہ ہیں پس تو اپنی مہربانی سے میری آرزوؤں کے

برائے ترحیم: بیگم وسید وصی حیدر زیدی، سیدہ تمثیل زہراء بنت سید علی قنبر زیدی

خَطَرِی هَبْنِی بِفَضْلِكَ وَتَصَدَّقْ عَلَی

مطابق عطا فرما، اور میرے اعمال کا مجھ سے مواخذہ نہ فرما

بِعَفْوِكَ أَیْ رَبِّ جَلِّلْنِی بِسِتْرِكَ وَاعْفُ

کیونکہ تیرا کرم گناہ گاروں کی سزا سے کہیں بالاتر ہے

عَنْ تَوْبِیخِی بِكَرَمِ وَجْهِكَ فَلَوِ اطَّلَعَ

اور تیرا حلم قصور واروں کی سزا سے بہت بڑا ہے

الْیَوْمَ عَلَی ذَنْبِی غَیْرُكَ مَا فَعَلْتُهُ وَلَوْ

اے میرے آقا میں تیرے فضل کی پناہ لئے ہوئے ہوں

خِفْتُ تَعْجِیلَ الْعُقُوبَةِ لَاجْتَنَبْتُهُ لَا

تجھ سے بھاگ کر تیری طرف آیا ہوں، میں تیرے اس وعدے کو پورا

لِأَنَّكَ أَهْوَنُ النَّاظِرِینَ إِلَیَّ وَأَخَفُّ

کرنے کا خواستگار رہوں جو تو نے ان لوگوں سے در گزر کرنے کا کیا ہے

الْمُطَّلِعِینَ عَلَیَّ بَلْ لِأَنَّكَ یَا رَبِّ خَیْرُ

جو تجھ سے اچھا گمان کرتے ہیں میرے رب میں کون ہوں اور

السَّاتِرِینَ وَأَحْكَمُ الْحَاكِمِینَ وَأَكْرَمُ

کیا میری بساط ہے؟ تو اپنے فضل و کرم سے مجھے بخش دے اور مجھے اپنی بخشش کا صدقہ

الْاَكْرَمِيْنَ سَتَّارُ الْعُيُوْبِ غَفَّارُ

دے، پروردگار تو مجھے اپنے پردوں سے ڈھانپ دے اور اپنی ذات کے کرم کے صدقے

الذُّنُوْبِ عَلَّامُ الْغُيُوْبِ تَسْتُرُ الذَّنْبَ

میری سرزنش سے درگزر فرما اگر آج میرے گناہوں سے تیرے علاوہ کوئی اور باخبر ہو

بِكَرَمِكَ وَتُؤَخِّرُ الْعُقُوْبَةَ بِحِلْمِكَ فَلَكَ

جائے تو میں وہ انجام نہیں دوں گا اگر تیری سزا کے جلد ملنے کا خوف ہو تو میں اس سے

الْحَمْدُ عَلٰى حِلْمِكَ بَعْدَ عِلْمِكَ وَعَلٰى

اجتناب کروں گا، اس لئے نہیں کہ تو دیکھنے والوں کی نگاہ میں سبک ہے

عَفْوِكَ بَعْدَ قُدْرَتِكَ وَيَحْمِلُنِيْ وَيُجَرِّئُنِيْ

اور نہ اس لئے مطلع ہونے والوں کے نزدیک تیری کوئی قدر نہیں ہے

عَلٰى مَعْصِيَتِكَ حِلْمُكَ عَنِّيْ وَيَدْعُوْنِيْ

بلکہ اے ربّ اس لئے کہ تو بہترین چھپانے والا ہے حکمرانوں سے بالاتر حکمران ہے

اِلٰى قِلَّةِ الْحَيَاۤءِ سِتْرُكَ عَلَيَّ وَيُسْرِعُنِيْ

کرم کرنے والوں سے زیادہ کرم کرنے والا ہے، عیبوں کو چھپاتا ہے، گناہوں کو بخش دیتا

اِلَى التَّوَثُّبِ عَلٰى مَحَارِمِكَ مَعْرِفَتِيْ

ہے غیبوں کو اچھی طرح جانتا ہے اپنی کرم نوازی سے گناہوں پر پردے ڈالتا ہے اپنی

بِسَعَةِ رَحْمَتِكَ وَعَظِيمِ عَفْوِكَ يَا حَلِيمُ

بردباری کی وجہ سے سزا دینے میں تاخیر کرتا ہے تیری حمد ہے اس لئے کہ جانتے ہوئے

يَا كَرِيمُ يَا حَيُّ يَا قَيُّومُ يَا غَافِرَ الذَّنْبِ

بھی بردباری کرتا ہے قدرت کے باوجود معاف کر دیتا ہے تیری نافرمانی پر مجھے تیرا حلم

يَا قَابِلَ التَّوْبِ يَا عَظِيمَ الْمَنِّ يَا قَدِيمَ

آمادہ کرتا ہے اور جرات دلاتا ہے اور تیری پردہ پوشی مجھے بے شرمی کی دعوت دیتی ہے، اور

الْإِحْسَانِ أَيْنَ سَتْرُكَ الْجَمِيلُ أَيْنَ

چونکہ میں جانتا ہوں کہ تیری رحمت وسیع ہے اور تیری بخشش عظیم، یہی چیز حرام کاموں کے

عَفْوُكَ الْجَلِيلُ أَيْنَ فَرَجُكَ الْقَرِيبُ أَيْنَ

ارتکاب کی مجھ سے جلدی کراتی ہے اے بردبار، اے بزرگوار، اے زندہ، اے پائندہ،

غِيَاثُكَ السَّرِيعُ أَيْنَ رَحْمَتُكَ الْوَاسِعَةُ

اے گناہوں کے بخشنے والے، اے توبہ قبول کرنے والے، اے عظیم نعمتوں والے،

أَيْنَ عَطَايَاكَ الْفَاضِلَةُ أَيْنَ مَوَاهِبُكَ

اے دیرینہ احسان والے ، تیری زیبا پردہ پوشی کہاں ہے؟ تیری جلیل القدر بخشش کہاں

الْهَنِيئَةُ أَيْنَ صَنَائِعُكَ السَّنِيَّةُ أَيْنَ

ہے؟ تیری قریبی کشائش کہاں ہے؟ تیری جلد فریادرسی کہاں ہے؟ تیری وسیع رحمت

فَضْلُكَ الْعَظِيمُ أَيْنَ مَنُّكَ الْجَسِيمُ

کہاں ہے؟ تیری برجستہ عطائیں کہاں ہیں؟ تیری دلچسپ بخششیں کہاں ہیں؟

أَيْنَ إِحْسَانُكَ الْقَدِيمُ أَيْنَ كَرَمُكَ يَا

تیری شایاں شان بھلائیاں کہاں ہیں؟ تیرا عظیم فضل کہاں ہے؟ تیری بڑی بڑی نعمتیں

كَرِيمُ بِهِ وَبِمُحَمَّدٍ وَآلِ مُحَمَّدٍ

کہاں ہیں؟ تیرا دیرینہ احسان کہاں ہے؟ اے کریم تیرا کرم کہاں ہے؟ اور جو کچھ میں

فَاسْتَنْقِذْنِي وَبِرَحْمَتِكَ فَخَلِّصْنِي يَا

نے ابھی عرض کیا ہے اس کی وجہ سے اور محمد وآل محمد علیہم السلام کی وجہ سے تو مجھے نجات عطا کر

مُحْسِنُ يَا مُجْمِلُ يَا مُنْعِمُ يَا مُفْضِلُ لَسْتُ

اور اپنی رحمت کے ذریعے مجھے چھٹکارا دے، اے احسان کرنے والے، اے نیکیاں

أَتَّكِلُ فِي النَّجَاةِ مِنْ عِقَابِكَ عَلَى

دینے والے اے نعمتیں دینے والے اے فضل کرنے والے، میں تیرے عذاب

أَعْمَالِنَا بَلْ بِفَضْلِكَ عَلَيْنَا لِأَنَّكَ أَهْلُ

سے نجات کے لئے اپنے اعمال پر بھروسہ نہیں کرتا بلکہ اپنے اوپر تیرے فضل کا سہارا ہے،

التَّقْوَى وَأَهْلُ الْمَغْفِرَةِ تُبْدِي

کیونکہ تو ہی ہے کہ جس کا تقویٰ اختیار کیا جاتا ہے اور تو ہی بخشنے والا ہے،

بِالْاِحْسَانِ نِعَمًا وَتَعْفُوْ عَنِ الذَّنْبِ

تو اپنے احسان کا آغاز نعمتوں سے کرتا ہے، اور گناہوں سے بخشش کا آغاز اپنے کرم سے

كَرَمًا فَمَا نَدْرِيْ مَا نَشْكُرُ أَجَمِيْلَ مَا

کرتا ہے ہم نہیں سمجھ سکتے کہ ہم کس بات پر تیرا شکر ادا کریں

تَنْشُرُ أَمْ قَبِيْحَ مَا تَسْتُرُ أَمْ عَظِيْمَ مَا

آیا ان نیکیوں پر جنہیں تو پھیلا رہا ہے یا ان برے کاموں پر کہ جنہیں تو چھپا رہا ہے

أَبْلَيْتَ وَأَوْلَيْتَ أَمْ كَثِيْرَ مَا مِنْهُ نَجَّيْتَ

یا ان عظیم آزمائشوں اور شائستہ نعمتوں پر یا پھر ان بہت سی چیزوں پر جن سے تونے ہمیں

وَعَافَيْتَ يَا حَبِيْبَ مَنْ تَحَبَّبَ إِلَيْكَ وَيَا

نجات دی ہے اور عافیت عطا کی ہے؟ اے اس کے دوست جو تجھ سے دوستی کرتا ہے،

قُرَّةَ عَيْنِ مَنْ لَاذَ بِكَ وَانْقَطَعَ إِلَيْكَ

اے اس کی آنکھوں کی ٹھنڈک جو تجھ سے پناہ کا طلب گار ہوتا ہے

أَنْتَ الْمُحْسِنُ وَنَحْنُ الْمُسِيْؤُوْنَ

اور دوسروں سے کٹ کر تیرا ہو جاتا ہے تو احسان کرنے والا ہے

فَتَجَاوَزْ يَا رَبِّ عَنْ قَبِيْحِ مَا عِنْدَنَا

اور ہم گناہ گار ہیں تو اے رب تو ہماری ان قباحتوں سے درگزر فرما

| |
|---|
| بِجَمِيلِ مَا عِنْدَكَ وَأَيُّ جَهْلٍ يَا رَبِّ لَا |
| جو ہمارے پاس ہیں اپنی ان اچھائیوں کے صدقے جو تیرے پاس ہیں |
| يَسَعُهُ جُودُكَ أَوْ أَيُّ زَمَانٍ أَطْوَلُ مِنْ |
| اور اے رب کونسی ایسی جہالت ہے جسے تیری جود وسخا نے نہیں ڈھانپا ہوا، |
| أَنَاتِكَ وَمَا قَدْرُ أَعْمَالِنَا فِي جَنْبِ نِعَمِكَ |
| اور کونسا ایسا زمانہ ہے جو تیرے تحمل سے طولانی ہو ؟ |
| وَكَيْفَ نَسْتَكْثِرُ أَعْمَالًا نُقَابِلُ بِهَا |
| اور تیری نعمتوں کے پہلو میں ہمارے اعمال کی کیا قدرو قیمت ہے؟ |
| كَرَمَكَ بَلْ كَيْفَ يَضِيقُ عَلَى الْمُذْنِبِينَ |
| اور ہم ان اعمال کو کیونکر کثیر جان سکتے ہیں |
| مَا وَسِعَهُمْ مِنْ رَحْمَتِكَ يَا وَاسِعَ |
| جن کا مقابلہ تیرے فضل و کرم سے کرتے ہیں، اور یہ کیونکر ہو سکتا ہے |
| الْمَغْفِرَةِ يَا بَاسِطَ الْيَدَيْنِ بِالرَّحْمَةِ |
| کہ گناہ گاروں پر کوئی میدان تنگ ہو جبکہ تیری وسیع رحمت نے انہیں گھیرا ہوا ہو |
| فَوَعِزَّتِكَ يَا سَيِّدِي لَوْ نَهَرْتَنِي مَا بَرِحْتُ |
| اے وسیع مغفرت والے، اے رحمت کے ساتھ اپنے ہاتھوں کو کھولے ہوئے |

مِنْ بَابِكَ وَلَا كَفَفْتُ عَنْ تَمَلُّقِكَ لِمَا

میرے آقا مجھے تیری عزت کی قسم اگر تو مجھے دھتکارتا بھی رہے

انْتَهٰى إِلَيَّ مِنَ الْمَعْرِفَةِ بِجُوْدِكَ وَكَرَمِكَ

تو میں تیرے دروازے کو کبھی نہیں چھوڑوں گا اور نہ ہی تیری خوشامد سے

وَأَنْتَ الْفَاعِلُ لِمَا تَشَاءُ تُعَذِّبُ مَنْ

باز آؤں گا کیونکہ مجھے تیرے جود و کرم کی معرفت اچھی طرح ہو گئی ہے اور

تَشَآءُ بِمَا تَشَاءُ كَيْفَ تَشَاءُ وَتَرْحَمُ مَنْ

تو جو چاہتا ہے کرتا ہے، جسے چاہے، جس چیز سے چاہے جیسے چاہے عذاب دے، جسے

تَشَآءُ بِمَا تَشَاءُ كَيْفَ تَشَآءُ لَا تُسْأَلُ عَنْ

چاہے، جیسے چاہے جس چیز سے چاہے رحم فرمائے، تیرے کاموں کا تجھ سے

فِعْلِكَ وَلَا تُنَازَعُ فِيْ مُلْكِكَ وَلَا تُشَارَكُ

کوئی سوال نہیں کر سکتا اور نہ ہی تیری فرمان روائی میں کوئی جھگڑا کر سکتا ہے

فِيْ أَمْرِكَ وَلَا تُضَآدُّ فِيْ حُكْمِكَ وَلَا

نہ ہی تیرے کاموں میں کوئی شریک ہے، تیری حکمت میں تیرا کوئی مقابل نہیں،

يَعْتَرِضُ عَلَيْكَ أَحَدٌ فِيْ تَدْبِيْرِكَ لَكَ

نہ ہی تیری تدبیر میں کسی کو اعتراض ہو سکتا ہے

الْخَلْقُ وَالْاَمْرُ تَبَارَكَ اللّٰہُ رَبُّ الْعَالَمِیْنَ

تیرے ہی لئے پیدا کرنا اور تیرے ہی لئے ہے امر کرنا بابرکت ہے

یَارَبِّ ھٰذَا مَقَامُ مَنْ لَاذَبِكَ وَاسْتَجَارَ

وہ اللہ جو تمام عالمین کا رب ہے، اے پروردگار یہ اس شخص کا مقام ہے

بِكَرَمِكَ وَأَلِفَ إِحْسَانَكَ وَنِعَمَكَ

جو تیری پناہ میں آتا ہے اور تیرے کرم کا طلب گار ہے

وَأَنْتَ الْجَوَادُ الَّذِیْ لَایَضِیْقُ عَفْوُكَ وَلَا

اور تیرے احسان اور نعمتوں کا خوگر ہو چکا ہے ،جبکہ تو بھی ایسا بخشنے والا ہے

یَنْقُصُ فَضْلُكَ وَلَا تَقِلُّ رَحْمَتُكَ وَقَدْ

جس کی بخشش میں تنگی نہیں اور نہ ہی تیرا فضل کم ہوتا ہے

تَوَثَّقْنَا مِنْكَ بِالصَّفْحِ الْقَدِیْمِ

اور نہ تیری رحمت میں کوئی کمی آتی ہے اور ہم نے تیری دیرینہ چشم پوشی، عظیم فضل اور

وَالْفَضْلِ الْعَظِیْمِ وَالرَّحْمَةِ الْوَاسِعَةِ

وسیع رحمت پر بھروسہ کیا ہوا ہے اے پروردگار آیا تجھ سے یہ توقع کی جا سکتی ہے

أَفَتُرَاكَ یَارَبِّ تُخْلِفُ ظُنُوْنَنَا أَوْ تُخَیِّبُ

کہ تو ہمارے گناہوں کے برخلاف کرے گا؟ یا ہمیں اپنے سے وابستہ آرزوؤں میں ناامید

| |
|---|
| آمَالَنَا كَلَّا يَا كَرِيمُ فَلَيْسَ هٰذَا ظَنُّنَا |
| کرے گا؟ اے کریم ہرگز ایسا نہیں ہوسکتا اور تیرے بارے میں ہمیں ایسا گمان ہرگز |
| بِكَ وَلَا هٰذَا فِيكَ طَمَعُنَا يَا رَبِّ إِنَّ لَنَا |
| نہیں اور نہ تیرے بارے میں اس قسم کی امید کی جا سکتی ہے |
| فِيكَ أَمَلًا طَوِيلًا كَثِيرًا إِنَّ لَنَا فِيكَ |
| پروردگار ا تیرے ساتھ ہمیں بہت زیادہ اور لمبی آرزوئیں وابستہ ہیں |
| رَجَاءً عَظِيمًا عَصَيْنَاكَ وَنَحْنُ نَرْجُو أَنْ |
| اور ہمیں تجھ سے بڑی امیدیں ہیں ہم تیری نافرمانی کرتے ہیں |
| تَسْتُرَ عَلَيْنَا وَدَعَوْنَاكَ نَرْجُو أَنْ |
| اور امید رکھتے ہیں کہ تو ہماری پردہ پوشی کرے گا ہم تجھ سے دعا کرتے ہیں |
| تَسْتَجِيبَ لَنَا فَحَقِّقْ رَجَائَنَا مَوْلَانَا فَقَدْ |
| اور امید رکھتے ہیں کہ تو قبول فرمائے گا، مولا ہماری آرزوؤں کو برلا |
| عَلِمْنَا مَا نَسْتَوْجِبُ بِأَعْمَالِنَا وَلٰكِنْ |
| کیونکہ ہم جانتے ہیں کہ اپنے اعمال کی بنا پر ہم کس پاداش کے مستحق ہیں |
| عِلْمُكَ فِينَا وَعِلْمُنَا بِأَنَّكَ لَا تَصْرِفُنَا |
| لیکن ہمارے بارے میں تو اچھی طرح جانتا ہے اور ہمیں تیرے بارے میں یہ علم ہے |

| |
|---|
| عَنۡكَ وَإِنۡ كُنَّا غَيۡرَ مُسۡتَوۡجِبِيۡنَ |
| کہ تو ہمیں اپنی بارگاہ سے واپس نہیں پلٹائے گا |
| لِرَحۡمَتِكَ فَأَنۡتَ أَهۡلُ أَنۡ تَجُوۡدَ عَلَيۡنَا |
| اگرچہ ہم تیری رحمت کے حق دار نہیں ہیں اور تو اس بات کا اہل ہے |
| وَعَلَى الۡمُذۡنِبِيۡنَ بِفَضۡلِ سَعَتِكَ فَامۡنُنۡ |
| کہ ہمیں بخش دے اور گناہوں کی طرف اپنے وسیع فضل کے ساتھ توجہ فرمائے، |
| عَلَيۡنَا بِمَا أَنۡتَ أَهۡلُهُ وَجُدۡ عَلَيۡنَا فَإِنَّا |
| پس تو ہمارے اوپر احسان فرما جس کا تو اہل ہے اور ہم پر مہربانی فرما |
| مُحۡتَاجُوۡنَ إِلَى نَيۡلِكَ يَا غَفَّارُ بِنُوۡرِكَ |
| کیونکہ ہم تیری عطا و بخشش کے محتاج ہیں، اے بخشنے والے |
| اهۡتَدَيۡنَا وَبِفَضۡلِكَ اسۡتَغۡنَيۡنَا وَبِ |
| ہم نے تیرے نور کے ذریعے ہدایت پائی اور |
| نِعۡمَتِكَ أَصۡبَحۡنَا وَأَمۡسَيۡنَا ذُنُوۡبُنَا بَيۡنَ |
| تیرے فضل کے ذریعے بے نیاز ہوئے اور تیری نعمتوں کے |
| يَدَيۡكَ نَسۡتَغۡفِرُكَ اَللّٰهُمَّ مِنۡهَا وَنَتُوۡبُ |
| ساتھ صبح و شام کرتے ہیں، ہمارے گناہ تیرے سامنے ہیں، |

إِلَيْكَ تَتَحَبَّبُ إِلَيْنَا بِالنِّعَمِ

خدایا ہم تجھ سے ان کی بخشش کے سوالی ہیں،

وَنُعَارِضُكَ بِالذُّنُوبِ خَيْرُكَ إِلَيْنَا نَازِلٌ

اور تیری بارگا ہ میں توبہ کرتے ہیں

وَشَرُّنَا إِلَيْكَ صَاعِدٌ وَلَمْ يَزَلْ وَلَا يَزَالُ

تو اپنی نعمتوں کے ساتھ ہم سے محبت فرماتا ہے اور ہم اپنے گناہوں

مَلَكٌ كَرِيمٌ يَأْتِيكَ عَنَّا بِعَمَلٍ قَبِيحٍ

کے ساتھ تیرا سامنا کرتے ہیں، تیری خیر ہم پر نازل ہوتی گئی ہے

فَلَا يَمْنَعُكَ ذَلِكَ مِنْ أَنْ تَحُوطَنَا

اور ہمارا شر تیری طرف بلند ہوتا ہے ہمیشہ سے ایک کریم فرشتہ تیرے پاس ہمارے

بِنِعَمِكَ وَتَتَفَضَّلَ عَلَيْنَا بِآلَائِكَ

ناشائشتہ اعمال لے کر آتا ہے لیکن یہ بات تجھے اس سے مانع نہیں ہوتی

فَسُبْحَانَكَ مَا أَحْلَمَكَ وَأَعْظَمَكَ

کہ تو ہمیں اپنی نعمتوں سے ڈھانپے رہے اور ہمارے اوپر فضل و کرم کرتا رہے

وَأَكْرَمَكَ مُبْدِءًا وَمُعِيدًا تَقَدَّسَتْ

پس تو پاک و منزہ ہے، تو کس قدر حلیم ہے، کس قدر عظیم ہے کس قدر کریم ہے،

أَسْمَاؤُكَ وَجَلَّ ثَنَاؤُكَ وَكَرُمَ

خواہ نعمتوں کے آغاز میں ہو یا انہیں جاری رکھے، تیرے نام پاکیزہ ہیں،

صَنَائِعُكَ وَفِعَالُكَ أَنْتَ إِلٰهِي أَوْسَعُ

تیری ثناء بالا تر ہے، تیرے کام اور تیرے افعال گراں بہا ہیں،

فَضْلًا وَأَعْظَمُ حِلْمًا مِنْ أَنْ تُقَايِسَنِي

اے معبود تیرا فضل اس بات سے وسیع تر اور تیری بردباری اس بات سے عظیم تر ہے

بِفِعْلِي وَخَطِيئَتِي فَالْعَفْوَ الْعَفْوَ الْعَفْوَ

کہ تو ان کا میرے کردار اور خطاؤں سے موازنہ کرے

سَيِّدِي سَيِّدِي سَيِّدِي اَللّٰهُمَّ اشْغَلْنَا

پس تو درگزر فرما، درگزر فرما، درگزر فرما، میرے آقا، میرے سردار،

بِذِكْرِكَ وَأَعِذْنَا مِنْ سَخَطِكَ وَأَجِرْنَا مِنْ

میرے مولا! بارالہا تو ہمیں اپنے ذکر کے ساتھ مشغول رکھ،

عَذَابِكَ وَارْزُقْنَا مِنْ مَوَاهِبِكَ وَأَنْعِمْ

اپنی ناراضگی سے محفوظ رکھ، اپنے عذاب سے بچائے رکھ

عَلَيْنَا مِنْ فَضْلِكَ وَارْزُقْنَا حَجَّ بَيْتِكَ

ہمیں اپنی بخشش سے نوازتا رہ، ہم پر اپنے فضل کا انعام فرما

| |
|---|
| وَزِيَارَةَ قَبْرِ نَبِيِّكَ صَلَوَاتُكَ وَرَحْمَتُكَ |
| اپنے گھر کا حج اور اپنے پیغمبر صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی قبر کی ہمارے نصیب زیارت فرما |
| وَمَغْفِرَتُكَ وَرِضْوَانُكَ عَلَيْهِ وَعَلٰى |
| تیری صلوات، تیری رحمت، تیری مغفرت، تیری خوشنودی ان پر |
| أَهْلِبَيْتِهِ إِنَّكَ قَرِيْبٌ مُجِيْبٌ وَارْزُقْنَا |
| اور ان کے اہل بیت علیہم السلام پر ہو، بے شک تو |
| عَمَلًا بِطَاعَتِكَ وَتَوَفَّنَا عَلٰى مِلَّتِكَ |
| ہمارے قریب ہے اور دعائیں قبول کرتا ہے، |
| وَسُنَّةِ نَبِيِّكَ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ اَللّٰهُمَّ |
| ہمیں اپنی اطاعت پر عمل کرنا ہمارے نصیب فرما، ہمیں دین اور |
| اغْفِرْلِي وَلِوَالِدَيَّ وَارْحَمْهُمَا كَمَا رَبَّيَانِي |
| اپنے نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی سنت پر موت دے، اے اللہ مجھے اور میرے والدین |
| صَغِيْرًا اِجْزِهِمَا بِالْاِحْسَانِ إِحْسَانًا |
| کو معاف فرما اور ان پر اسی طرح رحم فرما جس طرح انہوں نے بچپن |
| وَبِالسَّيِّئَاتِ غُفْرَانًا اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ |
| میں میری تربیت کی ہے، انہیں احسان کی جزا احسان کے ساتھ دے |

| |
|---|
| لِلْمُؤْمِنِينَ وَالْمُؤْمِنَاتِ الْاَحْيَاءِ مِنْهُمْ |
| اور ان کے گناہوں کی مغفرت فرما، اے اللہ تو مومنین و مومنات کو بخش دے |
| وَالْاَمْوَاتِ وَتَابِعْ بَيْنَنَا وَبَيْنَهُمْ |
| چاہے وہ زندہ ہیں یا مردہ، ان کے اور ہمارے درمیان نیکیوں |
| بِالْخَيْرَاتِ اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ لِحَيِّنَا وَمَيِّتِنَا |
| کے ذریعے تعلق قائم کر دے، اے اللہ تو بخش دے ہمارے زندہ کو، |
| وَشَاهِدِنَا وَغَائِبِنَا ذَكَرِنَا وَأُنْثَانَا |
| ہمارے مردہ کو ہمارے حاضر کو ہمارے غائب کو، ہمارے مردوں کو، |
| صَغِيرِنَا وَكَبِيرِنَا حُرِّنَا وَمَمْلُوكِنَا كَذَبَ |
| ہماری عورتوں کو ہمارے چھوٹوں کو، ہمارے بڑوں کو، |
| الْعَادِلُونَ بِاللّٰهِ وَضَلُّوا ضَلَالًا بَعِيدًا |
| ہمارے آزاد کو ہمارے غلام کو جھوٹے ہیں خدا سے پھر جانے والے |
| وَخَسِرُوا خُسْرَانًا مُبِينًا اَللّٰهُمَّ صَلِّ |
| اور بڑے دور کی گمراہی میں چلے گئے ہیں اور واضح اور آشکار نقصان اٹھایا ہے، |
| عَلٰى مُحَمَّدٍ وَآلِ مُحَمَّدٍ وَاخْتِمْ لِي بِخَيْرٍ |
| بارالہا تو محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم و آل محمد پر رحمت بھیج اور |

وَاكْفِنِي مَا أَهَمَّنِي مِنْ أَمْرِ دُنْيَا يَا

خاتمہ بالخیر فرما، دنیا و آخرت کے جن اندیشوں نے

وَآخِرَتِي وَلَا تُسَلِّطْ عَلَيَّ مَنْ لَا يَرْحَمُنِي

مجھے اپنی طرف مشغول کیا ہوا ہے ان میں تو میرے لئے کافی ہو جا

وَاجْعَلْ عَلَيَّ مِنْكَ وَاقِيَةً بَاقِيَةً وَلَا

اور مجھ پر کسی ایسے کو مسلط نہ فرما جو مجھ پر رحم نہ کرے اور تو

تَسْلُبْنِي صَالِحَ مَا أَنْعَمْتَ بِهِ عَلَيَّ

میرے لئے ایک ہمیشہ کا نگہبان مقرر فرما اور تو نے مجھے جن شائستہ

وَارْزُقْنِي مِنْ فَضْلِكَ رِزْقًا وَاسِعًا

نعمتوں سے نوازا ہے وہ مجھ سے واپس نہ لے اور اپنے فضل و کرم سے

حَلَالًا طَيِّبًا اَللّٰهُمَّ احْرُسْنِي بِحَرَاسَتِكَ

تو مجھے وسیع ،حلال، اور پاک و پاکیزہ رزق عطا فرما، خدا وندا تو اپنی نگرانی

وَاحْفَظْنِي بِحِفْظِكَ وَاكْلَأْنِي بِكِلَائَتِكَ

اور اپنی محافظت کے ساتھ میری حفاظت فرما،

وَارْزُقْنِي حَجَّ بَيْتِكَ الْحَرَامِ فِي عَامِنَا هٰذَا

اپنی امان کے ساتھ مجھے محفوظ رکھ اور مجھے اس سال بھی اور

| |
|---|
| وَفِي كُلِّ عَامٍ وَزِيَارَةَ قَبْرِ نَبِيِّكَ وَالْأَئِمَّةِ |
| ہر سال اپنے ، گھر کے حج کا اور اپنے نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی اور |
| عَلَيْهِمُ السَّلَامُ وَلَا تُخْلِنِي يَا رَبِّ مِنْ |
| ائمہ علیہم السلام کی قبروں کی زیارت کا شرف عطا فرما |
| تِلْكَ الْمَشَاهِدِ الشَّرِيفَةِ وَالْمَوَاقِفِ |
| اور اے پروردگار تو مجھے ان مقدس بارگاہوں اور بلند مرتبہ مقامات |
| الْكَرِيمَةِ اَللّٰهُمَّ تُبْ عَلَيَّ حَتّٰى لَا |
| کی زیارت سے محروم نہ فرما ، بارالہا میری توبہ کو قبول فرما |
| أَعْصِيَكَ وَأَلْهِمْنِيَ الْخَيْرَ وَالْعَمَلَ بِهِ |
| اس حد تک کہ میں کبھی تیری نافرمانی نہ کروں |
| وَخَشْيَتَكَ بِاللَّيْلِ وَالنَّهَارِ مَا أَبْقَيْتَنِي |
| اور میرے دل میں نیکی اور اس پر عمل کا جذبہ ڈال دے اور اے تمام جہانوں کے رب |
| يَا رَبَّ الْعَالَمِينَ اَللّٰهُمَّ إِنِّي كُلَّمَا قُلْتُ |
| جب تک تو مجھے دنیا میں زندہ رکھے یہ جذبہ ڈال دے کہ |
| قَدْ تَهَيَّأْتُ وَتَعَبَّأْتُ وَقُمْتُ لِلصَّلَاةِ |
| رات اور دن تجھ سے ڈرتا رہوں بارالہا جب میں کہتا ہوں کہ تیار ہو چکا ہوں |

بَیْنَ یَدَیْکَ وَ نَاجَیْتُکَ اَلْقَیْتَ عَلَیَّ

اور مکمل طور پر آمادہ ہو چکا ہوں اور تیرے سامنے نماز کے لئے کھڑا ہو جاتا ہوں

نُعَاسًا إِذَا أَنَا صَلَّیْتُ وَسَلَبْتَنِی

اور تجھ سے مناجات کرنے لگتا ہوں تو تو مجھ پر اس وقت اونگھ مسلط کر دیتا ہے

مُنَاجَاتَکَ إِذَا أَنَا نَاجَیْتُ مَالِیْ کُلَّمَا

جب میں نماز پڑھ رہا ہوتا ہوں اور جب تجھ سے مناجات کرنے لگتا ہوں

قُلْتُ قَدْ صَلُحَتْ سَرِیْرَتِیْ وَقَرُبَ مِنْ

تو تو مجھ سے مناجات کو سلب کر لیتا ہے، یہ میری کیا حالت ہے کہ

مَجَالِسِ التَّوَّابِیْنَ مَجْلِسِیْ عَرَضَتْ

جب بھی میں کہتا ہوں کہ اب میرا باطن ٹھیک ہو چکا ہے

لِیْ بَلِیَّةٌ أَزَالَتْ قَدَمِیْ وَحَالَتْ بَیْنِیْ

اور توبہ کرنے والوں کی مجالس کے ساتھ میری نشست و برخاست

وَبَیْنَ خِدْمَتِکَ سَیِّدِیْ لَعَلَّکَ عَنْ بَابِکَ

قریب ہو گئی ہے تو مجھے ایسی پریشانی لاحق ہو جاتی ہے

طَرَدْتَنِیْ وَعَنْ خِدْمَتِکَ نَحَّیْتَنِیْ أَوْلَعَلَّکَ

جو میرے قدم ڈگمگا دیتی ہے اور میرے اور

| |
|---|
| رَأَیْتَنِی مُسْتَخِفًّا بِحَقِّكَ فَأَقْصَیْتَنِی |
| میرے آقا معلوم ہوتا ہے تیری خدمت گاری کے درمیان حائل ہو جاتی ہے |
| أَوْلَعَلَّكَ رَأَیْتَنِی مُعْرِضًا عَنْكَ فَقَلَیْتَنِی |
| شاید تو نے مجھے اپنے دروازے سے ہٹا دیا ہے اور اپنی خدمت سے دور کر دیا ہے |
| أَوْلَعَلَّكَ وَجَدْتَنِی فِی مَقَامِ الْكَاذِبِیْنَ |
| یا پھر شاید تو نے مجھ سے اپنے حق کو سبک سمجھتے دیکھ لیا ہے |
| فَرَفَضْتَنِی أَوْلَعَلَّكَ رَأَیْتَنِی غَیْرَ شَاكِرٍ |
| لہٰذا مجھے اپنے سے پرے کر دیا ہے یا شاید تو نے مجھے اپنی طرف سے |
| لِنَعْمَائِكَ فَحَرَمْتَنِی أَوْ لَعَلَّكَ فَقَدْتَنِی |
| رو گردانی کرتے دیکھ لیا ہے لہٰذا مجھ سے ناراض ہو گیا ہے ، |
| مِنْ مَجَالِسِ الْعُلَمَاءِ فَخَذَلْتَنِی أَوْلَعَلَّكَ |
| یا شاید مجھے جھوٹے لوگوں کے پاس دیکھ لیا ہے لہٰذا مجھے اپنے حال پر چھوڑ دیا ہے، |
| رَأَیْتَنِی فِی الْغَافِلِیْنَ فَمِنْ رَحْمَتِكَ |
| یا شاید تو نے دیکھا ہے کہ میں تیری نعمتوں کا شکر نہیں ادا کر رہا |
| آیَسْتَنِی أَوْ لَعَلَّكَ رَأَیْتَنِی آلِفَ مَجَالِسِ |
| لہٰذا مجھے نعمتوں سے محروم کر دیا ہے یا مجھے علماء کی مجالس میں غیر حاضر پایا ہے |

الْبَطَّالِينَ فَبَيْنِي وَبَيْنَهُمْ خَلَّيْتَنِي أَوْ

لہذا مجھے چھوڑ دیا ہے یا مجھے غفلت کرنے والوں کے درمیان پایا ہے لہذا

لَعَلَّكَ لَمْ تُحِبَّ أَنْ تَسْمَعَ دُعَآئِي فَبَا

مجھے اپنی رحمت سے مایوس کر دیا ہے یا تو نے دیکھا ہے کہ میں بے کار اور نکمے لوگوں کی

عَدْتَنِي أَوْلَعَلَّكَ بِجُرْمِي وَجَرِيرَتِي

محفلوں سے مانوس ہو چکا ہوں لہذا تو نے مجھے انہیں کے سپرد کر دیا ہے یا تو میری دعا کو نہیں

كَافَيْتَنِي أَوْلَعَلَّكَ بِقِلَّةِ حَيَآئِي مِنْكَ

سننا چاہتا لہذا مجھے اپنی بارگاہ سے دور کر دیا ہے یا شاید تو نے مجھے میرے جرم و گناہوں کی

جَازَيْتَنِي فَإِنْ عَفَوْتَ يَا رَبِّ فَطَالَمَا

سزا دی ہے یا شاید میری بے شرمی کی وجہ سے مجھے کیفر کردار تک پہنچایا ہے تو اے میرے

عَفَوْتَ عَنِ الْمُذْنِبِينَ قَبْلِي لِأَنَّ

رب اگر تو مجھے بخش دے گا تو یہ کوئی نئی بات نہیں ہو گی کیونکہ تو مجھ سے لمبا عرصہ پہلے بھی

كَرَمَكَ أَيْرَبِّ يَجِلُّ عَنْ مُكَافَاةِ

گناہ گاروں کو بخشتا آرہا ہے کیونکہ اے میرے رب تیرا فضل و کرم قصور واروں کو سزا دینے

الْمُقَصِّرِينَ وَأَنَا عَآئِذٌ بِفَضْلِكَ هَارِبٌ

سے کہیں زیادہ بالا تر ہے اور میں تیرے فضل کی پناہ چاہتا ہوں

مِنْكَ إِلَيْكَ مُتَنَجِّزٌ مَا وَعَدْتَ مِنَ

تجھ سے بھاگ کر تیری بارگاہ کی طرف لوٹ کر آ رہا ہوں تجھ سے درخواست کرتا ہوں کہ تو

الصَّفْحِ عَمَّنْ أَحْسَنَ بِكَ ظَنًّا إِلٰهِيْ أَنْتَ

اپنا وہ وعدہ وفا فرما کہ جو تیرے بارے میں اچھا گمان کرتا ہے اسے معاف کر دے گا

أَوْسَعُ فَضْلًا وَأَعْظَمُ حِلْمًا مِنْ أَنْ

بارالہا تیرا فضل بہت وسیع ہے، تیرا تحمل بہت عظیم ہے اس بات سے

تُقَايِسَنِيْ بِعَمَلِيْ أَوْ أَنْ تَسْتَزِلَّنِيْ

کہ تو مجھے میرے میزان اعمال پر پرکھے یا تو مجھے اپنے گناہوں کی وجہ

بِخَطِيْئَتِيْ وَمَا أَنَا يَا سَيِّدِيْ وَمَا خَطَرِيْ

سے لرزتا دیکھے اے میرے آقا کیا میں اور کیا میری اوقات ؟



هَبْنِيْ بِفَضْلِكَ سَيِّدِيْ وَتَصَدَّقْ عَلَيَّ

میرے مولا تو اپنے فضل و کرم سے مجھے بخش دے اور مہربانی کر کے مجھ

بِعَفْوِكَ وَجَلِّلْنِيْ بِسَتْرِكَ وَاعْفُ عَنْ

سے درگزر فرما، مجھے اپنے پردوں کے ساتھ ڈھانپ دے، ،

تَوْبِيْخِيْ بِكَرَمِ وَجْهِكَ سَيِّدِيْ أَنَا

میری سرزنش نہ فرما تجھے اپنی ذات کے کرم کا واسطہ میرے سردار میں

الصَّغِيرُ الَّذِي رَبَّيْتَهُ وَأَنَا الْجَاهِلُ الَّذِي

وہی چھوٹا بچہ ہوں جسے تو نے پروان چڑھایا،

عَلَّمْتَهُ وَأَنَا الضَّالُّ الَّذِي هَدَيْتَهُ وَأَنَا

وہی جاہل ہوں جسے تو نے علم عطا کیا ،وہی گمراہ ہوں

الْوَضِيعُ الَّذِي رَفَعْتَهُ وَأَنَا الْخَائِفُ

جسے تو نے ہدایت بخشی، وہی ذلیل و پست ہوں

الَّذِي آمَنْتَهُ وَالْجَائِعُ الَّذِي أَشْبَعْتَهُ

جسے تو نے بلند کیا وہ خائف ہوں جسے تو نے امان دی، وہی بھوکا ہوں

وَالْعَطْشَانُ الَّذِي أَرْوَيْتَهُ وَالْعَارِي

جسے تو نے سیر کیا ،وہی پیاسا ہوں جسے تو نے سیراب کیا، وہی برہنہ ہوں

الَّذِي كَسَوْتَهُ وَالْفَقِيرُ الَّذِي أَغْنَيْتَهُ

جس کی تو نے تن پوشی کی ہے،وہی نادار ہوں جسے تو نے دولت دی،

وَالضَّعِيفُ الَّذِي قَوَّيْتَهُ وَالذَّلِيلُ

وہی کمزور ہوں جسے تو نے طاقتور بنایا ،وہی ذلیل ہوں جسے تو نے عزت بخشی،

الَّذِي أَعْزَزْتَهُ وَالسَّقِيمُ الَّذِي شَفَيْتَهُ

وہی مریض ہوں جسے تو نے شفا عطا فرمائی وہی منگتا ہوں

وَالسَّآئِلُ الَّذِیْ أَعْطَیْتَهُ وَالْمُذْنِبُ

جسے تو نے عطا فرمایا ،وہی گناہ گار ہوں جس کی تو نے پردہ پوشی کی ہے،

الَّذِیْ سَتَرْتَهُ وَالْخَاطِیُ الَّذِیْ أَقَلْتَهُ وَأَنَا

وہی خطاکار ہوں جس کی خطاؤں سے درگزر فرمایا،

الْقَلِیْلُ الَّذِیْ كَثَّرْتَهُ وَالْمُسْتَضْعَفُ

وہی قلیل ہوں جسے تو نے کثیر کر دیا، وہی کمزور سمجھا جانے والا ہوں

الَّذِیْ نَصَرْتَهُ وَأَنَا الطَّرِیْدُ الَّذِیْ آوَیْتَهُ

جس کی تو نے مدد فرمائی،وہی دھتکارا ہوا شخص ہوں جسے تو نے پناہ دی ہے،

أَنَا یَا رَبِّ الَّذِیْ لَمْ أَسْتَحْیِكَ فِی الْخَلَآءِ

اے رب میں وہی تو ہوں جس نے تجھ سے خلوت میں حیا نہیں کیا

وَلَمْ أُرَاقِبْكَ فِی الْمَلَآءِ أَنَا صَاحِبُ

اور مجمع عام میں تیرا خیال نہیں رکھا ،میں ہی بڑی مصیبتوں کا مارا ہوں ،

الدَّوَاهِی الْعُظْمٰی أَنَا الَّذِیْ عَلٰی سَیِّدِهِ

میں ہی ہوں جس نے اپنے آقا کے ساتھ گستاخی کی ہے، میں ہی ہوں

اجْتَرٰی أَنَا الَّذِیْ عَصَیْتُ جَبَّارَ السَّمَآءِ

جس نے آسمانوں کے بلند کرنے والے کی نافرمانی کی ہے،

أَنَا الَّذِي أَعْطَيْتُ عَلَى مَعَاصِي الْجَلِيلِ

میں ہی ہوں جس نے بڑے بڑے گناہوں کی رشوت دی ہے،

الرُّشَى أَنَا الَّذِي حِينَ بُشِّرْتُ بِهَا

میں ہی ہوں جسے گناہوں کی خوشخبری سنائی جاتی تو ان کی طرف دوڑ کر جاتا،

خَرَجْتُ إِلَيْهَا أَسْعَى أَنَا الَّذِي أَمْهَلْتَنِي

میں وہی تو ہوں کہ جسے تو نے جب بھی مہلت دی

فَمَا ارْعَوَيْتُ وَسَتَرْتَ عَلَيَّ فَمَا

لیکن پھر بھی اس سے فائدہ نہ اٹھایا ،میرے گناہوں کو چھپایا

اسْتَحْيَيْتُ وَعَمِلْتُ بِالْمَعَاصِي

لیکن پھر بھی تیرا حیا نہ کیا ،میں نے نافرمانی کا ارتکاب کیا تو حد سے بڑھ گیا،

فَتَعَدَّيْتُ وَأَسْقَطْتَنِي مِنْ عَيْنِكَ فَمَا

تو نے مجھے اپنی نگاہوں سے گرا دیا پھر بھی میں نے پرواہ نہیں کی

بَالَيْتُ فَبِحِلْمِكَ أَمْهَلْتَنِي وَبِسِتْرِكَ

حالانکہ تو نے مجھے اپنے حلم کی وجہ سے اس حد تک مہلت دی ہے

سَتَرْتَنِي حَتَّى كَأَنَّكَ أَغْفَلْتَنِي وَمِنْ

اور میری پردہ پوشی کی ہے کہ میں سمجھنے لگ گیا ہوں گویا

| |
|---|
| عُقُوبَاتِ الْمَعَاصِيْ جَنَّبْتَنِيْ حَتَّىٰ كَأَنَّكَ |
| تو میری یاد میں ہی نہیں رہا اور میرے گناہوں کی سزا سے مجھے دور کر دیا ہے |
| اسْتَحْيَيْتَنِيْ إِلٰهِيْ لَمْ أَعْصِكَ حِيْنَ |
| یہاں تک کہ گویا تو مجھ سے شرم کرر ہا ہے، بارالہا جب میں تیری نافرمانی کرتا ہوں |
| عَصَيْتُكَ وَأَنَا بِرُبُوبِيَّتِكَ جَاحِدٌ وَلَا |
| اس وجہ سے نہیں کہ میں تیری ربوبیت کا منکر ہوں اور نہ ہی تیرے کسی حکم کو |
| بِأَمْرِكَ مُسْتَخِفٌّ وَلَا لِعُقُوبَتِكَ |
| بے وقعت سمجھتا ہوں اور نہ ہی تیری سزاؤں کے مد مقابل آ گیا ہوں |
| مُتَعَرِّضٌ وَلَا لِوَعِيْدِكَ مُتَهَاوِنٌ لَكِنْ |
| اور نہ ہی تیرے ڈراووں کی بے قدری کرتا ہوں بلکہ یہ میرے گناہ ہیں |
| خَطِيْئَةٌ عَرَضَتْ وَسَوَّلَتْ لِيْ نَفْسِيْ |
| جو میرے سامنے آ گئے اور میرے سرکش نفس نے ان گناہوں کو آراستہ کیا |
| وَغَلَبَنِيْ هَوَايَ وَأَعَانَنِيْ عَلَيْهَا شِقْوَتِيْ |
| اور میری خواہشات مجھ پر غالب آ گئیں اس پر یہ بھی کہ میری بدبختی نے |
| وَغَرَّنِيْ سِتْرُكَ الْمُرْخَىٰ عَلَيَّ فَقَدْ |
| اس کی امداد کی اور میرے گناہوں پر تیری پردہ پوشی نے مجھے مغرور کر دیا، |

| |
|---|
| عَصَيْتُكَ وَخَالَفْتُكَ بِجُهْدِي فَالْآنَ مِنْ |
| اسی لئے میں نے تیری نافرمانی کی اور تیری مخالفت کی کوششوں میں لگ گیا |
| عَذَابِكَ مَنْ يَسْتَنْقِذُنِي وَمِنْ أَيْدِي |
| تو اب کون ہے جو مجھے تیرے عذاب سے بچا سکتا ہے؟ اور کل |
| الْخُصَمَاءِ غَدًا مَنْ يُخَلِّصُنِي وَبِحَبْلِ مَنْ |
| (قیامت کے دن) مجھے دشمنوں کے ہاتھوں سے کون چھڑا سکے گا ؟ |
| أَتَّصِلُ إِنْ أَنْتَ قَطَعْتَ حَبْلَكَ عَنِّي |
| اگر تو نے مجھ سے اپنی رسی کو منقطع کر دیا تو پھر میں کس کی رسی کو تھاموں گا؟ |
| فَوَاسَوْأَتَا عَلَى مَا أَحْصَى كِتَابُكَ مِنْ |
| ہائے رسوائی میری اس بات پر کہ جسے تیری طرف سے |
| عَمَلِي الَّذِي لَوْلَا مَا أَرْجُو مِنْ كَرَمِكَ |
| میرے نامہ اعمال میں شمار کیا ہوا ہے ۔ اگر میں تیرے کرم اور |
| وَسَعَةِ رَحْمَتِكَ وَنَهْيِكَ إِيَّايَ عَنِ |
| وسیع رحمت کی امید نہ رکھتا اور تو نے مایوس ہونے سے مجھے منع نہ کیا ہوتا |
| الْقُنُوطِ لَقَنَطْتُ عِنْدَمَا أَتَذَكَّرُهَا يَا |
| تو جس وقت بھی اسے یاد کرتا تو ناامید ہو جاتا ، اے وہ بہترین ہستی جسے پکارنے والے |

خَيْرَ مَنْ دَعَاهُ دَاعٍ وَأَفْضَلَ مَنْ رَجَاهُ

پکار رہے ہیں، اے وہ برتر ذات کہ جس سے امید کرنے والے امیدیں وابستہ کرتے ہیں،

رَاجٍ اَللّٰهُمَّ بِذِمَّةِ الْإِسْلَامِ أَتَوَسَّلُ

بارالہا مَیں اسلام کے پیمان سے وابستہ ہونے کو تیری بارگاہ میں وسیلہ قرار دیتا ہوں

إِلَيْكَ وَبِحُرْمَةِ الْقُرْآنِ أَعْتَمِدُ عَلَيْكَ

اور قرآن کی حرمت کے ساتھ تجھ پر اعتماد کرتا ہوں اور نبی، اُمّی

وَبِحُبِّي النَّبِيَّ الْأُمِّيَّ الْقُرَشِيَّ الْهَاشِمِيَّ

قرشی، ہاشمی، عربی، تہامی، مکی، مدنی کے ساتھ محبت کرنے

الْعَرَبِيَّ التِّهَامِيَّ الْمَكِّيَّ الْمَدَنِيَّ أَرْجُو

کو تیرے قرب کی امید رکھتا ہوں

الزُّلْفَةَ لَدَيْكَ فَلَا تُوحِشْ اسْتِينَاسَ

لہٰذا میرے ایمانی انس کو وحشت میں تبدیل نہ فرما

إِيمَانِي وَلَا تَجْعَلْ ثَوَابِي ثَوَابَ مَنْ عَبَدَ

اور میرا ثواب اس شخص کے ثواب کی مانند قرار نہ دے

سِوَاكَ فَإِنَّ قَوْمًا آمَنُوا بِأَلْسِنَتِهِمْ

جو تیرے غیر کی عبادت کرتا ہے کیونکہ کچھ لوگ ایسے ہیں جو اپنی زبانوں

لِيَحْقِنُوا بِهِ دِمَاءَهُمْ فَأَدْرَكُوا مَا أَمَّلُوا

سے ایمان لائے ہیں تا کہ اس طرح سے وہ اپنے خونوں (جانوں) کو بچا سکیں،

وَإِنَّا آمَنَّا بِكَ بِأَلْسِنَتِنَا وَقُلُوبِنَا لِتَعْفُوَ

تو انہوں نے اپنی آرزوں کو حاصل کر لیا، لیکن ہم تجھ پر اپنی زبانوں

عَنَّا فَأَدْرِكْنَا مَا أَمَّلْنَا وَثَبِّتْ رَجَائَكَ

اور اپنے دلوں کے ساتھ ،ایمان لائے ہیں تا کہ تو ہمیں معاف کر دے

فِيْ صُدُوْرِنَا وَلَا تُزِغْ قُلُوبَنَا بَعْدَ إِذْ

تو ہم نے بھی اپنی آرزوں کو پالیا ہے اور تو ہمارے دلوں میں اپنی امید کو محکم فرما دے

هَدَيْتَنَا وَهَبْ لَنَا مِنْ لَدُنْكَ رَحْمَةً إِنَّكَ

اور ہداہت کرنے کے بعد تو ہمارے دلوں کو کج نہ ہونے دے

أَنْتَ الْوَهَّابُ فَوَعِزَّتِكَ لَوِانْتَهَرْتَنِي مَا

اور اپنی طرف سے ہمیں اپنی رحمت بخش دے کیونکہ تو ہی بہت بخشنے والا ہے

بَرِحْتُ مِنْ بَابِكَ وَلَا كَفَفْتُ عَنْ

مجھے تیری عزت کی قسم اگر تو مجھے دھتکار بھی دے پھر بھی

تَمَلُّقِكَ لِمَآ أُلْهِمَ قَلْبِيْ مِنَ الْمَعْرِفَةِ

میں تیرے دروازے سے ہرگز نہیں ہٹوں گا اور نہ ہی تیری خوشامد سے باز آوں گا

بِكَرَمِكَ وَسَعَةِ رَحْمَتِكَ إِلَى مَنْ يَذْهَبُ

کیونکہ تیرے کرم اور تیری وسیع رحمت کی وجہ سے تیری معرفت میرے دل میں الہام کر

الْعَبْدُ إِلَّا إِلَى مَوْلَاهُ وَإِلَى مَنْ يَلْتَجِئُ

دی گئی ہے غلام اپنے آقا سے بھاگ کر کہاں جائے گا ؟

الْمَخْلُوقُ إِلَّا إِلَى خَالِقِهِ إِلٰهِي لَوْ قَرَنْتَنِي

اور مخلوق اپنے خالق کے بغیر کہاں پناہ لے سکتی ہے اے معبود !

بِالْأَصْفَادِ وَمَنَعْتَنِي سَيْبَكَ مِنْ بَيْنِ

اگر تو مجھے زنجیروں میں جکڑ دے اور لوگوں کی آنکھوں کے سامنے مجھ سے اپنی عطا

الْأَشْهَادِ وَدَلَلْتَ عَلَى فَضَائِحِي عُيُونَ

اور بخشش کو روک دے اور میری رسوائیوں کو بندوں کے سامنے لے آئے اور

الْعِبَادِ وَأَمَرْتَ بِي إِلَى النَّارِ وَحُلْتَ بَيْنِي

مجھے جہنم جانے کا حکم دے دے اور تو خود میرے اور اپنے نیک بندوں

وَبَيْنَ الْأَبْرَارِ مَا قَطَعْتُ رَجَائِي مِنْكَ

کے درمیان حائل ہو جائے پھر بھی میں تجھ سے اپنی امیدوں کو

وَمَا صَرَفْتُ تَأْمِيلِي لِلْعَفْوِ عَنْكَ وَلَا

منقطع نہیں کروں گا اور تیری بخشش سے اپنی آرزوں کو واپس نہیں

| |
|---|
| خَرَجَ حُبُّكَ مِنْ قَلْبِيْ أَنَا لَآ أَنْسٰى |
| پلٹاؤں گا اور نہ تیری محبت میرے دل سے نکلے گی، |
| أَيَادِيَكَ عِنْدِيْ وَسِتْرَكَ عَلَيَّ فِيْ دَارِ |
| میں اپنے اوپر تیری نعمتوں کو اور دنیا میں تیری پردہ پوشیوں کو نہیں بھلا سکتا۔ |
| الدُّنْيَا سَيِّدِيْ أَخْرِجْ حُبَّ الدُّنْيَا مِنْ |
| میرے سردار میرے دل سے دنیا کی محبت نکال دے اور |
| قَلْبِيْ وَاجْمَعْ بَيْنِيْ وَبَيْنَ الْمُصْطَفٰى وَآلِهِ |
| مجھے اور (اپنے پیغمبرؐ) ، مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور ان کی آل علیہم السلام |
| خِيَرَتِكَ مِنْ خَلْقِكَ وَخَاتَمِ النَّبِيِّيْنَ |
| کو جو تیری برگزیدہ مخلوق ہیں آپس میں ملا دے |
| مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَانْقُلْنِيْ إِلٰى |
| حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم جو خاتم الانبیاءؑ ہیں |
| دَرَجَةِ التَّوْبَةِ إِلَيْكَ وَأَعِنِّيْ بِالْبُكَآءِ عَلٰى |
| اور مجھے توبہ کے درجے پر پہنچا دے اور اپنے آپ پر |
| نَفْسِيْ فَقَدْ أَفْنَيْتُ بِالتَّسْوِيْفِ |
| رونے کے لئے میری مدد فرما، کیونکہ میں نے ٹال مٹول اور |

وَالْآمَالِ عُمْرِيْ وَقَدْ نَزَلْتُ مَنْزِلَةَ

جھوٹی آرزوں کے سہارے اپنی ساری عمر ضائع کر دی ہے

الْآيِسِيْنَ مِنْ خَيْرِيْ فَمَنْ يَّكُوْنُ أَسْوَأَ

اور خیر سے نا امید لوگوں کے مقام پر پہنچ گیا ہوں،

حَالًا مِنِّيْ إِنْ أَنَا نُقِلْتُ عَلٰى مِثْلِ حَالِيْ

میرے سے بڑھ کر اور کس کا برا حال ہو گا اگر میں اسی حالت میں

إِلٰى قَبْرٍ لَمْ أُمَهِّدْهُ لِرَقْدَتِيْ وَلَمْ أَفْرُشْهُ

قبر میں منتقل ہو جاؤں جسے سونے کے لئے میں نے تیار ہی نہیں کیا

بِالْعَمَلِ الصَّالِحِ لِضَجْعَتِيْ وَمَا لِيْ لَا أَبْكِيْ

اور نہ ہی آرام کرنے کے لئے میں نے اس میں عمل صالح کا بستر بچھایا ہے

وَلَا أَدْرِيْ إِلٰى مَا يَكُوْنُ مَصِيْرِيْ وَأَرٰى

میں کیوں گریہ نہ کروں جبکہ میں نہیں جانتا کہ میرا انجام کیا ہوگا

نَفْسِيْ تُخَادِعُنِيْ وَأَيَّامِيْ تُخَاتِلُنِيْ وَقَدْ

میں اپنے نفس کو دیکھ رہا ہوں کہ مجھے دھوکہ دے رہا ہے

خَفَقَتْ عِنْدَ رَأْسِيْ أَجْنِحَةُ الْمَوْتِ فَمَا لِيْ

اور زمانہ مجھے فریب دے رہا ہے جبکہ میں دیکھ رہا ہوں

لَآ أَبْكِي أَبْكِي لِخُرُوجِ نَفْسِي أَبْكِي لِظُلْمَةِ

کہ موت نے میرے سر پر اپنے پر پھیلائے ہوئے ہیں

قَبْرِي أَبْكِي لِضِيقِ لَحْدِي أَبْكِي لِسُؤَالِ

تو میں کیوں نہ روؤں، میں جان نکلنے پر روؤں،

مُنْكَرٍ وَنَكِيرٍ إِيَّايَ أَبْكِي لِخُرُوجِي مِنْ

قبر کی تاریکی پر روؤں، لحد کی تنگی پر روؤں، منکر نکیر کے سوال کرنے پر روؤں،

قَبْرِي عُرْيَانًا ذَلِيلًا حَامِلًا ثِقْلِي عَلَى

برہنہ تن ذلیل وخوار ہو کر اپنے گناہوں کے بوجھ کو کمر پر اٹھائے ہوئے قبر

ظَهْرِي أَنْظُرُ مَرَّةً عَنْ يَمِينِي وَأُخْرَى عَنْ

سے باہر نکلنے پر روؤں جبکہ کبھی دائیں دیکھ رہا ہوں گا اور کبھی بائیں،

شِمَالِي إِذِ الْخَلَائِقُ فِي شَأْنٍ غَيْرِ شَأْنِي

اور تمام مخلوق کو دیکھ رہا ہوں گا کہ وہ مجھے چھوڑ کر اپنے کاموں میں لگی ہوئی ہے،

لِكُلِّ امْرِئٍ مِنْهُمْ يَوْمَئِذٍ شَأْنٌ يُغْنِيهِ

اس دن ہر شخص اپنے کاموں میں مشغول ہو گا اس دن کچھ چہرے

وُجُوهٌ يَوْمَئِذٍ مُسْفِرَةٌ ضَاحِكَةٌ

کھلے ہوئے ہوں گے، ہنس رہے ہوں گے، خوش ہوں گے

| |
|---|
| مُسْتَبْشِرَةٌ وَوُجُوهٌ يَوْمَئِذٍ عَلَيْهَا غَبَرَةٌ |
| اور کچھ چہرے اس دن غبار آلود ہوں گے، ذلت و خواری نے جنہیں |
| تَرْهَقُهَا قَتَرَةٌ وَذِلَّةٌ سَيِّدِي عَلَيْكَ |
| اپنی گرفت میں لیا ہوگا ،میرے سردار! تجھ پر میرا بھروسہ ہے ، |
| مُعَوَّلِي وَمُعْتَمَدِي وَرَجَآئِي وَتَوَكُّلِي |
| مجھے اعتماد ہے، امیدیں ہیں اور توکل ہے |
| وَبِرَحْمَتِكَ تَعَلُّقِي تُصِيبُ بِرَحْمَتِكَ مَنْ |
| اور تیری رحمت سے میرا تعلق ہے |
| تَشَاءُ وَتَهْدِي بِكَرَامَتِكَ مَنْ تُحِبُّ فَلَكَ |
| جسے تو چاہتا ہے اپنی رحمت پہنچاتا ہے ،جس سے تیری محبت ہوتی ہے |
| الْحَمْدُ عَلَى مَا نَقَّيْتَ مِنَ الشِّرْكِ قَلْبِي |
| اپنی کرامت کی راہ دکھاتا ہے، |
| وَلَكَ الْحَمْدُ عَلَى بَسْطِ لِسَانِيَ أَفَبِلِسَانِي |
| پس تیرے لئے حمد ہے اس بات پر کہ تو نے میرے دل کو شرک کی آلودگیوں |
| هٰذَا الْكَالِّ أَشْكُرُكَ أَمْ بِغَايَةِ جُهْدِي فِي |
| سے پاک کیا ہے اور تیرے لئے حمد ہے کہ تو نے میری زبان کی گرہوں |

عَمَلِي أُرْضِيكَ وَمَا قَدْرُ لِسَانِي يَا رَبِّ فِي

کو کھول دیا ہے، تو کیا میں اپنی اس کند زبان کے ساتھ تیرا شکر ادا کروں

جَنْبِ شُكْرِكَ وَمَا قَدْرُ عَمَلِي فِي جَنْبِ

یا اپنے کردار کی تمام کوششوں کے ساتھ تجھے راضی کروں؟ اے میرے رب!

نِعَمِكَ وَإِحْسَانِكَ إِلٰهِي إِنَّ جُودَكَ بَسَطَ

تیرے شکر کے لئے میری زبان کی کیا حیثیت ہے اور تیری نعمتوں

أَمَلِي وَشُكْرَكَ قَبِلَ عَمَلِي سَيِّدِي إِلَيْكَ

اور احسان کے برابر میرے اعمال و کردار کی کیا حیثیت ہے؟ بارالہا

رَغْبَتِي وَإِلَيْكَ رَهْبَتِي وَإِلَيْكَ تَأْمِيلِي

تیری سخاوت نے میری امیدوں کو وسیع کر دیا ہے اور تیرے شکر

وَقَدْ سَاقَنِي إِلَيْكَ أَمَلِي وَعَلَيْكَ يَا

نے میرے اعمال کو قبول فرمایا ہے ، میرے آقا مجھے تیرا اشتیاق ہے

وَاحِدِي عَكَفَتْ هِمَّتِي وَفِيمَا عِنْدَكَ

اور تجھ سے میرا خوف تعلق رکھتا ہے اور تیرے ہی ساتھ میری امیدیں اور

انْبَسَطَتْ رَغْبَتِي وَلَكَ خَالِصُ رَجَائِي

آرزوئیں وابستہ ہیں اور میری امیدیں مجھے تیری بارگاہ میں کھینچ کر لائی ہیں

وَخَوْفِيْ وَبِكَ أَنِسَتْ مَحَبَّتِيْ وَإِلَيْكَ

اے معبود یگانہ میری ہمت نے تیری بارگاہ میں نشیمن بنا لیا ہے

أَلْقَيْتُ بِيَدِيْ وَبِحَبْلِ طَاعَتِكَ مَدَدْتُ

اور جو کچھ میرے پاس ہے اس کے بارے میں میرے شوق نے

رَهْبَتِيْ يَا مَوْلَايَ بِذِكْرِكَ عَاشَ قَلْبِيْ

اپنا دامن پھیلا یا ہوا ہے، میری خالص امید اور

وَبِمُنَاجَاتِكَ بَرَّدْتُ أَلَمَ الْخَوْفِ عَنِّيْ فَيَا

خوف صرف تیرے ہی لئے ہے اور میری محبت تجھ سے مانوس ہو چکی ہے

مَوْلَايَ وَيَا مُؤَمَّلِيْ وَيَا مُنْتَهٰى سُؤْلِيْ فَرِّقْ

اور تیری ہی طرف میرا ہاتھ اٹھا ہوا ہے تیری اطاعت کی رسی سے میں نے

بَيْنِيْ وَبَيْنَ ذَنْبِيَ الْمَانِعِ لِيْ مِنْ لُزُوْمِ

خوف کو باندھا ہوا ہے، اے میرے مولا تیرے ذکر سے میرا دل زندہ ہے

طَاعَتِكَ فَإِنَّمَا أَسْأَلُكَ لِقَدِيْمِ الرَّجَاءِ

اور تیری مناجات سے میرے خوف کے درد کو تسکین ملی ہے تو اے میرے سردار اور

فِيْكَ وَعَظِيْمِ الطَّمَعِ مِنْكَ الَّذِيْ

اے میری آرزو اور اے میرے سوال کی آخری حد، میرے اور میرے ان گناہوں کے

أَوْجَبْتَهُ عَلٰى نَفْسِكَ مِنَ الرَّأْفَةِ وَالرَّحْمَةِ

درمیان جدائی ڈال دے جو تیری لازمی اطاعت سے مانع ہوتے ہیں

فَالْاَمْرُ لَكَ وَحْدَكَ لَا شَرِيْكَ لَكَ

اور جو خواہش میں تجھ سے کر رہا ہوں تجھ سے اس دیرینہ امید اور عظیم طمع کی وجہ سے جس

وَالْخَلْقُ كُلُّهُمْ عِيَالُكَ وَفِيْ قَبْضَتِكَ

نے تیرے اوپر میرے لئے رحم اور مہربانی کو واجب کر دیا ہے

وَكُلُّ شَيْءٍ خَاضِعٌ لَكَ تَبَارَكْتَ يَا رَبَّ

پس اب سارا معاملہ تیرے ہاتھ میں، تو ہی وحدہ لاشریک ہے اور تمام مخلوق تیری جیرہ

الْعَالَمِيْنَ إِلٰهِيْ ارْحَمْنِيْ إِذَا انْقَطَعَتْ

خوار ہے اور تیرے ہی قبضہ قدرت میں ہے اور ہر چیز تیرے آگے سرنگوں ہے،



حُجَّتِيْ وَكَلَّ عَنْ جَوَابِكَ لِسَانِيْ وَطَاشَ

اے عالمین کے رب تو بڑی بابرکت ذات ہے میرے معبود مجھ پر اس وقت رحم فرما

عِنْدَ سُؤَالِكَ إِيَّايَ لُبِّيْ فَيَا عَظِيْمَ

جب میری دلیل اور حجت منقطع ہو جائے اور تیرا جواب دینے سے میری زبان عاجز آ

رَجَائِيْ لَا تُخَيِّبْنِيْ إِذَا اشْتَدَّتْ فَاقَتِيْ

جائے اور تیری باز پرس کرنے کے وقت میرے ہوش اڑ جائیں تو

وَلَا تَرُدَّنِی لِجَهْلِی وَلَا تَمْنَعْنِی لِقِلَّةِ صَبْرِی

اے میری عظیم آرزو جب میری ضرورت شدت اختیار کر جائے تو

أَعْطِنِی لِفَقْرِی وَارْحَمْنِی لِضَعْفِی سَیِّدِی

مجھے نا امید نہ فرما میری جہالت کی وجہ سے مجھے اپنی درگاہ سے باہر نہ نکال،

عَلَیْكَ مُعْتَمَدِی وَمُعَوَّلِی وَرَجَائِی

اور میری بے صبری کی وجہ سے مجھ سے اپنی عطا کو نہ روک، میری ضرورت کی وجہ سے

وَتَوَكُّلِی وَبِرَحْمَتِكَ تَعَلُّقِی وَبِفِنَائِكَ

مجھے عطا فرما، میری کمزوری کی وجہ سے مجھ پر رحم فرما، میرے آقا میرا تجھ پر اعتماد،

أَحُطُّ رَحْلِی وَبِجُودِكَ أَقْصِدُ طَلِبَتِی

بھروسہ، امید اور توکل ہے اور تیری رحمت سے میں نے تعلق قائم کیا ہوا ہے اور تیری بارگاہ

وَبِكَرَمِكَ أَیْ رَبِّ أَسْتَفْتِحُ دُعَائِی

میں میں نے اپنی حاجات کے بار اتارے ہوئے ہیں، تیری سخاوت کی وجہ سے میں اپنی

وَلَدَیْكَ أَرْجُو فَاقَتِی وَبِغِنَاكَ أَجْبُرُ

درخواستیں پیش کر رہا ہوں، اور اے رب میں تیرے فضل و کرم کی وجہ سے اپنی دعا کا آغاز

عَیْلَتِی وَتَحْتَ ظِلِّ عَفْوِكَ قِیَامِی وَإِلَى

کرتا ہوں اور تیرے حضور ہی اپنے فقر و فاقہ کے دور ہونے کی امید کرتا ہوں

جُوْدِكَ وَ كَرَمِكَ أَرْفَعُ بَصَرِيْ وَإِلٰى

اور تیری تونگری کے ذریعے اپنی ناداری کی تلافی کرتا ہوں،

مَعْرُوْفِكَ أُدِيْمُ نَظَرِيْ فَلَا

تیری بخشش کے زیر سایہ کھڑا ہوا ہوں، تیرے جود و کرم کی طرف

تُحْرِقْنِي بِالنَّارِ وَأَنْتَ مَوْضِعُ أَمَلِي وَلَا

اپنی نگاہیں اٹھائے ہوئے ہوں، تیری بھلائی کی طرف ہمیشہ میری نظر رہتی ہے

تُسْكِنِّي الْهَاوِيَةَ فَإِنَّكَ قُرَّةُ عَيْنِيْ يَا

تو مجھے جہنم کی آگ میں نہ جلا کیونکہ تو میری آرزوؤں کا مرکز ہے،

سَيِّدِيْ لَا تُكَذِّبْ ظَنِّيْ بِإِحْسَانِكَ

مجھے دوزخ میں نہ ٹھہرا کیونکہ تو میری آنکھوں کی ٹھنڈک ہے، اے میرے سردار

وَمَعْرُوْفِكَ فَإِنَّكَ ثِقَتِيْ وَلَا تَحْرِمْنِيْ

اپنے احسان اور بھلائیوں کے بارے میں میرے گمان کو

ثَوَابَكَ فَإِنَّكَ الْعَارِفُ بِفَقْرِيْ إِلٰهِيْ

جھوٹا نہ ہونے دے کیونکہ تجھ پر میرا پختہ ایمان ہے اور

إِنْ كَانَ قَدْ دَنَا أَجَلِيْ وَلَمْ يُقَرِّبْنِيْ

اپنے ثواب سے مجھے محروم نہ فرما کیونکہ تو میری احتیاج کو جانتا ہے،

مِنْكَ عَمَلِي فَقَدْ جَعَلْتُ الْاِعْتِرَافَ

معبود اگر میری موت نزدیک ہو چکی ہے اور میرے اعمال نے مجھے تیرے قریب نہیں

اِلَيْكَ بِذَنْبِي وَسَائِلَ عِلَلِي اِلٰهِيْ اِنْ

ہونے دیا ہے تو میں اپنے گناہوں کے اعتراف کو تیری بارگاہ میں اپنے عذر کا وسیلہ بناتا

عَفَوْتَ فَمَنْ أَوْلٰى مِنْكَ بِالْعَفْوِ وَاِنْ

ہوں۔ بار الہا اگر تو مجھے معاف کر دے تو تجھ سے بڑھ کر کون معاف کرنے والا ہے

عَذَّبْتَ فَمَنْ أَعْدَلُ مِنْكَ فِي الْحُكْمِ اِرْحَمْ

اور اگر تو عذاب دے تو تجھ سے بڑھ کر کون عدل کرنے والا ہے

فِيْ هٰذِهِ الدُّنْيَا غُرْبَتِيْ وَعِنْدَ الْمَوْتِ

تو رحم فرما اس دنیا میں میری غربت پر، موت کے وقت میرے دکھوں پر، قبر میں میری

كُرْبَتِيْ وَفِي الْقَبْرِ وَحْدَتِيْ وَفِي اللَّحْدِ

تنہائی پر، لحد میں میری بے کسی پر اور اس وقت جب مجھے تیرے حضور حساب

وَحْشَتِيْ وَاِذَا نُشِرْتُ لِلْحِسَابِ بَيْنَ

کے لئے پیش کیا جائے گا اور تیرے سامنے ذلیل ہو کر کھڑا ہوں گا

يَدَيْكَ ذُلَّ مَوْقِفِيْ وَاغْفِرْلِيْ مَا

اور مجھے بخش دے، میرا وہ کردار جو لوگوں پر پوشیدہ ہے

خَفِيَ عَلَى الْآدَمِيِّيْنَ مِنْ عَمَلِيْ وَأَدِمْ لِيْ

اور تو نے میری جو پردہ پوشی کی ہوئی ہے اسے ہمیشہ بحال رکھ

مَا بِهٖ سَتَرْتَنِيْ وَارْحَمْنِيْ صَرِيْعًا عَلَى

اور اس وقت میرے حال پر رحم فرما جب میں بستر مرگ پر پڑا ہوں گا

الْفِرَاشِ تُقَلِّبُنِيْ أَيْدِيْ أَحِبَّتِيْ وَتَفَضَّلْ

مجھے میرے دوست الٹ پلٹ کر رہے ہوں گے، اس وقت مجھ پر کرم فرما

عَلَيَّ مَمْدُوْدًا عَلَى الْمُغْتَسَلِ يُقَلِّبُنِيْ

جب میں غسل دینے کے لئے تختے پر پڑا ہوں گا اور میرے

صَالِحُ جِيْرَتِيْ وَتَحَنَّنْ عَلَيَّ مَحْمُوْلًا قَدْ

نیک ہمسائے مجھے الٹ پھیر کر رہے ہوں گے اور مجھ پر مہربانی فرما

تَنَاوَلَ الْأَقْرِبَاءُ أَطْرَافَ جِنَازَتِيْ وَجُدْ

جب میرے اقرباء میرے جنازے کو اٹھائے ہوئے ہوں گے

عَلَيَّ مَنْقُوْلًا قَدْ نَزَلْتُ بِكَ وَحِيْدًا فِيْ

اور اس وقت مہربانی فرما جب مجھے اٹھا کر لایا جائے گا اور

حُفْرَتِيْ وَارْحَمْ فِيْ ذٰلِكَ الْبَيْتِ الْجَدِيْدِ

قبر کے گھڑے میں تن تنہا تیرے پاس آپہنچوں گا ، اس نئے گھر میں

| |
|---|
| غُرْبَتِيْ حَتّٰى لَآ أَسْتَأْنِسَ بِغَيْرِكَ يَا |
| تو میری غربت پر ترس فرما، تا کہ میں تیرے علاوہ کسی اور کے ساتھ مانوس نہ ہو جاؤں، |
| سَيِّدِيْ إِنْ وَكَلْتَنِيْ إِلٰى نَفْسِيْ هَلَكْتُ |
| اے میرے مولا اگر تو نے مجھے خود میرے سپرد کر دیا تو میں تباہ ہو جاؤں گا، |
| سَيِّدِيْ فَبِمَنْ أَسْتَغِيثُ إِنْ لَمْ تُقِلْنِيْ |
| میرے سردار اگر تو نے میری لغزشوں سے درگزر نہ فرمایا تو میں کس سے استغاثہ کروں گا، |
| عَثْرَتِيْ فَإِلٰى مَنْ أَفْزَعُ إِنْ فَقَدْتُ |
| اگر اپنی آرام گاہمیں تیری عنایت سے محروم ہو جاؤں تو پھر کس کی پناہ لوں گا، |
| عِنَايَتَكَ فِيْ ضَجْعَتِيْ وَإِلٰى مَنْ أَلْتَجِئُ إِنْ |
| اگر تو نے میرے غموں کو برطرف نہ کیا تو کس سے التجا کروں گا میرے سردار اگر تو نے مجھ |
| لَمْ تُنَفِّسْ كُرْبَتِيْ سَيِّدِيْ مَنْ لِيْ وَمَنْ |
| پر رحم نہ فرمایا تو پھر میرا کون ہوگا اور کون مجھ پر رحم کرے گا اگر اپنی ضرورت |
| يَرْحَمُنِيْ إِنْ لَمْ تَرْحَمْنِيْ وَفَضْلَ مَنْ أُؤَمِّلُ |
| کے دن تیرے فضل سے محروم ہوگیا تو پھر کس کے فضل کا امیدوار ہوں گا |
| إِنْ عَدِمْتُ فَضْلَكَ يَوْمَ فَاقَتِيْ وَإِلٰى مَنِ |
| جب میری عمر تمام ہو جائے گی تو اپنے گناہوں سے کس کی طرف فرار کروں گا، |

مُتَزَوِّدَةً التَّقْوٰى لِيَوْمِ جَزَآئِكَ مُسْتَنَّةً

تیری ملاقات کی خوشی کا خواہاں یوم جزا کے لئے

بِسُنَنِ اَوْلِيَآئِكَ مُفَارِقَةً لِاَخْلَاقِ

تقوی کو زاد راہ بنانے والا ہو تیرے دوستوں کے نقش قدم پر چلنے والا

اَعْدَآئِكَ مَشْغُوْلَةً عَنِ الدُّنْيَا بِحَمْدِكَ

تیرے دشمنوں کے طور طریقوں سے متنفر و دور اور دنیا سے بچ بچا کر

وَثَنَآئِكَ اَللّٰهُمَّ اِنَّ قُلُوْبَ الْمُخْبِتِيْنَ

تیری حمد وثناء میں مشغول رہنے والا ہو، اے معبود! بے شک ڈرنے والوں کے قلوب

اِلَيْكَ وَالِهَةٌ وَسُبُلَ الرَّاغِبِيْنَ اِلَيْكَ

تیرے لئے بے تاب ہیں شوق رکھنے والوں کے لئے راستے کھلے ہوئے ہیں

شَارِعَةٌ وَاَعْلَامَ الْقَاصِدِيْنَ اِلَيْكَ

تیرا قصد کرنے والوں کی نشانیاں واضح ہیں معرفت رکھنے والوں

وَاضِحَةٌ وَاَفْئِدَةَ الْعَارِفِيْنَ مِنْكَ فَازِعَةٌ

کے دل تجھ سے کانپتے ہیں تیری بارگاہ میں دعا کرنے والوں کی

وَاَصْوَاتَ الدَّاعِيْنَ اِلَيْكَ صَاعِدَةٌ

آوازیں بلند ہیں اور ان کے لئے دعا کی قبولیت کے دروازے کھلے ہیں

| |
|---|
| وَاَبْوَابَ الْاِجَابَةِ لَهُمْ مُفَتَّحَةٌ وَدَعْوَةَ |
| تجھ سے راز و نیاز کرنے والوں کی دعا قبول ہے |
| مَنْ نَاجَاكَ مُسْتَجَابَةٌ وَتَوْبَةَ مَنْ اَنَابَ |
| جو تیری طرف پلٹ آئے اس کی توبہ منظور و مقبول ہے |
| اِلَيْكَ مَقْبُوْلَةٌ وَعَبْرَةَ مَنْ بَكٰى مِنْ |
| تیرے خوف میں رونے والے کے آنسوؤں پر رحمت ہوتی ہے |
| خَوْفِكَ مَرْحُوْمَةٌ وَالْاِغَاثَةَ لِمَنِ |
| جو تجھ سے فریاد کرے اس کے لئے داد رسی موجود ہے |
| اسْتَغَاثَ بِكَ مَوْجُوْدَةٌ وَالْاِعَانَةَ لِمَنِ |
| جو تجھ سے مدد طلب کرے اس کو مدد ملتی ہے |
| اسْتَعَانَ بِكَ مَبْذُوْلَةٌ وَعِدَاتِكَ |
| اپنے بندوں سے کیے گئے تیرے وعدے پورے ہوتے ہیں |
| لِعِبَادِكَ مُنْجَزَةٌ وَزَلَلَ مَنِ اسْتَقَالَكَ |
| تیرے ہاں عذر خواہوں کی خطائیں معاف اور |
| مُقَالَةٌ وَاَعْمَالَ الْعَامِلِيْنَ لَدَيْكَ مَحْفُوْظَةٌ |
| عمل کرنے والوں کے اعمال محفوظ ہوتے ہیں |

| |
|---|
| وَاَرْزَاقَكَ اِلَى الْخَلَآئِقِ مِنْ لَدُنْكَ نَازِلَةٌ |
| مخلوقات کے لئے رزق و روزی تیری جانب سے ہی آتی ہے |
| وَعَوَآئِدَ الْمَزِيْدِ اِلَيْهِمْ وَاصِلَةٌ وَذُنُوْبَ |
| اور ان کو مزید عطائیں حاصل ہوتی ہیں طالبان بخشش کے گناہ بخش |
| الْمُسْتَغْفِرِيْنَ مَغْفُوْرَةٌ وَحَوَآئِجَ خَلْقِكَ |
| دیے جاتے ہیں ساری مخلوق کی حاجتیں تیرے ہاں سے |
| عِنْدَكَ مَقْضِيَّةٌ وَجَوَآئِزَ السَّآئِلِيْنَ |
| پوری ہوتی ہیں تجھ سے سوال کرنے والوں کو بہت زیادہ ملتا ہے اور |
| عِنْدَكَ مُوَفَّرَةٌ وَعَوَآئِدَ الْمَزِيْدِ مُتَوَاتِرَةٌ |
| پے در پے عطائیں ہوتی ہیں کھانے والوں کیلئے |
| وَمَوَآئِدَ الْمُسْتَطْعِمِيْنَ مُعَدَّةٌ وَمَنَاهِلَ |
| دستر خوان تیار ہے اور پیاسوں کی خاطر چشمے بھرے ہوئے ہیں |
| الظِّمَاءِ مُتْرَعَةٌ اَللّٰهُمَّ فَاسْتَجِبْ دُعَآئِيْ |
| اے معبود ! میری دعائیں قبول کر لے اس ثناء کو پسند فرما |
| وَاقْبَلْ ثَنَآئِيْ وَاجْمَعْ بَيْنِيْ وَبَيْنَ اَوْلِيَآئِيْ |
| مجھے میرے اولیاء کے ساتھ جمع کر دے کہ واسطہ دیتا ہوں |

بِحَقِّ مُحَمَّدٍ وَعَلِيٍّ وَفَاطِمَةَ وَالْحَسَنِ

محمدؐ و علیؑ و فاطمہؑ و حسنؑ و حسینؑ کا

وَالْحُسَيْنِ اِنَّكَ وَلِيُّ نَعْمَآئِي وَمُنْتَهٰى

بے شک تو مجھے نعمتیں دینے والا دنیا و آخرت میں

مُنَايَ وَغَايَةُ رَجَآئِي فِي مُنْقَلَبِي

میری آرزوؤں کی انتہاء میری امیدوں کا مرکز، تو میرا معبود!

وَمَثْوَايَ اَنْتَ اِلٰهِي وَسَيِّدِي وَمَوْلَايَ

میرا آقا اور میرا مالک ہے ہمارے دوستوں کو معاف فرما

اِغْفِرْ لِاَوْلِيَآئِنَا وَكُفَّ عَنَّا اَعْدَآئَنَا

دشمنوں کو ہم سے دور کر ان کو ہمیں ایذا دینے سے باز رکھ

وَاشْغَلْهُمْ عَنْ اَذَانَا وَاَظْهِرْ كَلِمَةَ الْحَقِّ

کلمہ حق کا ظہور فرما اور اسے بلند قرار دے کلمہ باطل کو دبا دے

وَاجْعَلْهَا الْعُلْيَا وَاَدْحِضْ كَلِمَةَ الْبَاطِلِ

اور اس کو پست قرار دے کہ بے شک تو

وَاجْعَلْهَا السُّفْلٰى اِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ

ہر چیز پر قدرت رکھتا ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

شروع اللہ کے پاک نام سے جو بڑا مہربان نہایت رحم والا ہے

اَللّٰهُمَّ كُنْ لِوَلِيِّكَ الْحُجَّةِ ابْنِ الْحَسَنِ

اے اللہ تو درود و سلام بھیج اپنے ولی پر کہ جو امام حسن عسکریؑ

الْمَهْدِيِّ صَلَوَاتُكَ عَلَيْهِ وَعَلٰى اٰبَآئِهِ

کے فرزند اور (تیری) حجّت ہیں اور ان کے آباؤ اجداد پر

فِيْ هٰذِهِ السَّاعَةِ وَفِيْ كُلِّ سَاعَةٍ وَلِيًّا وَ

اس وقت اور ہر وقت جو ولی ہیں اور

حَافِظًا وَ قَائِدًا وَنَاصِرًا وَ دَلِيْلًا وَ

محافظ ہیں قائد ہیں اور مددگار ہیں رہنما ہیں اور نگہبان ہیں یہاں تک کہ

عَيْنًا حَتّٰى تُسْكِنَهُ أَرْضَكَ طَوْعًا وَ

تو انہیں اپنی مرضی سے اپنی زمین پر سکونت اختیار کرنے دے اور اس (زمین)

تُمَتِّعَهُ فِيْهَا طَوِيْلًا اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى

پر طویل عرصے تک فائدہ حاصل کرنے کا موقع فراہم کرے۔ اے معبود!

مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ وَّعَجِّلْ فَرَجَهُمْ

محمدؐ و آل محمد علیہم السلام پر رحمت نازل فرما اور ان کی فرج میں تعجیل فرما۔

ہدیۃ الزائر میں منقول ہے کہ تئیس ماہ رمضان کی رات شبہائے قدر میں سے تیسری اور آخری رات ہے اور یہ رات شب قدر کی پہلی دو راتوں سے افضل ہے اور بہت سی روایات سے معلوم ہوتا ہے کہ شب قدر یہی ہے اور یہ بات اصلیت کے قریب تر ہے۔ اس رات حکمتِ الٰہی کے مطابق کائناب کے تمام امور مقدر ہوتے ہیں پس اس میں پہلی چندراتوں کے مشترکہ اعمال (غسل، سورکعت نماز اور زیارت امام حسین علیہ السلام بجالائے اور ان کے علاوہ اس رات کے چند مخصوص اعمال بھی ہیں۔

ا۔ سورہ عنکبوت وسورہ روم پڑھے کہ حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام نے بہ قسم فرمایا کہ اس رات ان دو سورتوں کا پڑھنے والا اہل جنت میں سے ہے۔

۲۔ سورہ حٰم دخان پڑھے۔

۳۔ ایک ہزار مرتبہ سورہ قدر پڑھے۔

۴۔ اس رات خصوصاً اور دیگر اوقات میں عموماً بعد از اعمال سورۃ دخان، عنکبوت اور سورۃ روم پڑھنے کا ذکر ہوا ہے۔

۔ الخ کہ رمضان المبارک آخری عشرے کی دعاؤں کے سلسلے میں تئیسویں شب کی دعا کے بعد اس کا ذکر ہوا ہے۔

فہرست

ایاتھا ۶۹ | ۲۹ سُوۡرَةُ الۡعَنۡكَبُوۡتِ مَكِّيَّةٌ ۸۵ | رکوعاتھا ۷

سورۃ العنکبوت کی ۶۹ آیات اور ۷ رکوع ہیں

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ

خدا کے نام سے (شروع کرتا ہوں) جو بڑا مہربان رحم والا ہے۔

الٓمّٓ ۚ ﴿۱﴾ اَحَسِبَ النَّاسُ اَنۡ يُّتۡرَكُوۡۤا اَنۡ يَّقُوۡلُوۡۤا اٰمَنَّا

الٓمّٓ۔(۱) کیا لوگوں نے یہ سمجھ لیا ہے کہ (صرف) اتنا کہہ دینے سے کہ ہم ایمان لائے چھوڑ دیئے جائیں گے اور ان کا

وَهُمْ لَا يُفْتَنُوْنَ ۝۲ وَلَقَدْ فَتَنَّا الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِهِمْ

امتحان نہ لیا جائے گا (ضرور لیا جائے گا)۔ (۲) اور ہم نے تو ان لوگوں کا بھی امتحان لیا جو ان سے پہلے گزر گئے۔ غرض خدا

فَلَيَعْلَمَنَّ اللّٰهُ الَّذِيْنَ صَدَقُوْا وَلَيَعْلَمَنَّ الْكٰذِبِيْنَ ۝۳

ان لوگوں کو جو سچے (دل سے ایمان لائے) ہیں یقیناً علیحدہ دیکھے گا اور جھوٹوں کو بھی (علیحدہ) ضرور دیکھے گا۔ (۳)

اَمْ حَسِبَ الَّذِيْنَ يَعْمَلُوْنَ السَّيِّاٰتِ اَنْ يَّسْبِقُوْنَا ؕ سَآءَ

کیا جو لوگ بُرے بُرے کام کرتے ہیں انہوں نے یہ سمجھ لیا ہے کہ وہ ہم سے (بچ کر) نکل جائیں گے (اگر ایسا ہے تو) یہ لوگ

مَا يَحْكُمُوْنَ ۝۴ مَنْ كَانَ يَرْجُوْا لِقَآءَ اللّٰهِ فَاِنَّ اَجَلَ اللّٰهِ

کیا ہی بُرے حکم لگاتے ہیں۔ (۴) جو شخص خدا سے ملنے (قیامت کے آنے) کی اُمید رکھتا ہو تو (سمجھ رکھے کہ) خدا کی مقرر کی ہوئی معیاد

لَاٰتٍ ؕ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ ۝۵ وَمَنْ جَاهَدَ فَاِنَّمَا

ضرور آنے والی ہے اور وہ (سب کی) سنتا اور جانتا ہے۔ (۵) اور جو شخص (عبادت میں) کوشش کرتا ہے

يُجَاهِدُ لِنَفْسِهٖ ؕ اِنَّ اللّٰهَ لَغَنِيٌّ عَنِ الْعٰلَمِيْنَ ۝۶

تو بس اپنے ہی واسطے کوشش کرتا ہے (کیونکہ) اس میں تو شک ہی نہیں کہ خدا سارے جہان (کی عبادت) سے بے نیاز ہے۔ (۶)

وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ لَنُكَفِّرَنَّ عَنْهُمْ سَيِّاٰتِهِمْ

اور جن لوگوں نے ایمان قبول کیا اور اچھے اچھے کام کیے ہم یقیناً ان کے گناہوں کا ان کی طرف سے کفارہ قرار دیں گی

وَلَنَجْزِيَنَّهُمْ اَحْسَنَ الَّذِيْ كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ ۝۷ وَوَصَّيْنَا

اور یہ (دُنیا میں) جو اعمال کرتے تھے ہم ان کے اعمال کی انہیں اچھی سے اچھی جزا عطا کریں گے۔ (۷) اور ہم نے انسان کو

الْاِنْسَانَ بِوَالِدَيْهِ حُسْنًا ؕ وَاِنْ جَاهَدٰكَ لِتُشْرِكَ بِيْ مَا

اپنے ماں باپ سے اچھا برتاؤ کرنے کا حکم دیا ہے اور (یہ بھی کہ) اگر تجھے تیرے ماں باپ اس بات پر مجبور کریں کہ ایسی چیز کو میرا شریک بنا

لَيْسَ لَكَ بِهٖ عِلْمٌ فَلَا تُطِعْهُمَا ؕ اِلَيَّ مَرْجِعُكُمْ فَاُنَبِّئُكُمْ

جن (کے شریک ہونے) کا تجھے علم تک نہیں تو ان کا کہنا نہ ماننا۔ تم سب کو (آخر ایک دن) میری طرف لوٹ کر آنا ہے۔ میں جو کچھ تم لوگ

بِمَا كُنْتُمْ تَعْمَلُوْنَ ﴿٨﴾ وَ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَ عَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ

(دُنیا میں) کرتے تھے بتا دوں گا۔ (۸) اور جن لوگوں نے ایمان قبول کیا اور اچھے کام کیے ہم انہیں (قیامت

لَنُدْخِلَنَّهُمْ فِي الصّٰلِحِيْنَ ﴿٩﴾ وَ مِنَ النَّاسِ مَنْ يَّقُوْلُ اٰمَنَّا

کے دن) ضرور نیکو کاروں میں داخل کریں گے۔ (۹) اور کچھ لوگ ایسے بھی ہیں جو (زباں سے تو) کہہ دیتے ہیں کہ

بِاللّٰهِ فَاِذَاۤ اُوْذِيَ فِي اللّٰهِ جَعَلَ فِتْنَةَ النَّاسِ كَعَذَابِ

ہم خدا پر ایمان لائے پھر جب ان کو خدا کے بارے میں کچھ تکلیف پہنچی تو وہ لوگوں کی تکلیف دہی کو اللہ کے عذاب کے برابر

اللّٰهِ ؕ وَ لَئِنْ جَآءَ نَصْرٌ مِّنْ رَّبِّكَ لَيَقُوْلُنَّ اِنَّا كُنَّا

ٹھہراتے ہیں اور (اے رسولؐ) اگر (تمہارے پاس) تمہارے پروردگار کی مدد آپہنچی (اور تمہیں فتح ہوئی) تو یہی لوگ کہنے لگتے ہیں کہ ہم

مَعَكُمْ ؕ اَوَ لَيْسَ اللّٰهُ بِاَعْلَمَ بِمَا فِيْ صُدُوْرِ الْعٰلَمِيْنَ ﴿١٠﴾

بھی تو تمہارے ساتھ ہی ساتھ تھے بھلا جو کچھ سارے جہان کے دلوں میں ہے کیا خدا بخوبی واقف نہیں (ضرور ہے) (۱۰)

وَ لَيَعْلَمَنَّ اللّٰهُ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَ لَيَعْلَمَنَّ الْمُنٰفِقِيْنَ ﴿١١﴾

اور جن لوگوں نے ایمان قبول کیا خدا ان کو یقیناً جانتا ہے اور منافقین کو بھی ضرور جانتا ہے۔(۱۱)

وَ قَالَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا لِلَّذِيْنَ اٰمَنُوا اتَّبِعُوْا سَبِيْلَنَا

اور کفّار ایمانداروں سے کہنے لگے کہ ہمارے طریقہ پر چلو اور (قیامت میں) تمہارے گناہوں

وَ لْنَحْمِلْ خَطٰيٰكُمْ ؕ وَ مَا هُمْ بِحٰمِلِيْنَ مِنْ خَطٰيٰهُمْ مِّنْ

(کے بوجھ) کو ہم (اپنے سر) لے لیں گے۔ حالانکہ یہ لوگ ذرا بھی تو ان کے گناہ اٹھانے

شَيْءٍ ؕ اِنَّهُمْ لَكٰذِبُوْنَ ﴿١٢﴾ وَ لَيَحْمِلُنَّ اَثْقَالَهُمْ وَ اَثْقَالًا

والے نہیں۔ یہ لوگ یقینی جھوٹے ہیں۔(۱۲) اور (ہاں) یہ لوگ اپنے (گناہ کے) بوجھے تو یقینی اٹھائیں گے ہی اور اپنے بوجھوں کے ساتھ

مَّعَ اَثْقَالِهِمْ ز وَ لَيُسْـَٔلُنَّ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ عَمَّا كَانُوْا

(جنہیں گمراہ کیا ان کے) بوجھے بھی اٹھائیں گے اور جو جو افترا پردازیاں یہ لوگ کرتے رہتے ہیں قیامت کے دن ان سے ضرور ان

ع ۱۳/۱۲

يَفْتَرُوْنَ ﴿۱۳﴾ ع وَ لَقَدْ اَرْسَلْنَا نُوْحًا اِلٰى قَوْمِهٖ فَلَبِثَ فِيْهِمْ

کی باز پرس ہو گی۔ (۱۳) اور ہم نے نوحؑ کو ان کی قوم کے پاس (پیغمبر بنا کر) بھیجا تو وہ ان میں

اَلْفَ سَنَةٍ اِلَّا خَمْسِيْنَ عَامًا ؕ فَاَخَذَهُمُ الطُّوْفَانُ

پچاس کم ہزار برس رہے (اور ہدایت کیا کیے اور جب نہ مانا) تو آخر طوفان نے انہیں لے ڈالا

وَهُمْ ظٰلِمُوْنَ ﴿۱۴﴾ فَاَنْجَيْنٰهُ وَاَصْحٰبَ السَّفِيْنَةِ وَجَعَلْنٰهَآ

اور وہ اس وقت بھی سرکش ہی تھے۔ (۱۴) پھر ہم نے نوحؑ اور کشتی میں رہنے والوں کو بچالیا اور ہم نے اس واقعہ کو ساری خدائی کے واسطے

اٰيَةً لِّلْعٰلَمِيْنَ ﴿۱۵﴾ وَ اِبْرٰهِيْمَ اِذْ قَالَ لِقَوْمِهِ اعْبُدُوا اللّٰهَ

(اپنی قدرت کی) نشانی قرار دی (۱۵) اور ابراہیمؑ کو (یاد کرو) جب انہوں نے کہا کہ (بھائیو) خدا کی عبادت کرو

وَاتَّقُوْهُ ؕ ذٰلِكُمْ خَيْرٌ لَّكُمْ اِنْ كُنْتُمْ تَعْلَمُوْنَ ﴿۱۶﴾ اِنَّمَا

اور اس سے ڈرو اگر تم سمجھتے بوجھتے ہو تو یہی تمہارے حق میں بہتر ہے۔ (۱۶) (مگر) تم لوگ تو

تَعْبُدُوْنَ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ اَوْثَانًا وَّ تَخْلُقُوْنَ اِفْكًا ؕ اِنَّ

خدا چھوڑ کر صرف بتوں کی پرستش کرتے ہو اور جھوٹی باتیں (اپنے دل سے) گھڑتے ہو۔ اس میں تو

الَّذِيْنَ تَعْبُدُوْنَ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ لَا يَمْلِكُوْنَ لَكُمْ رِزْقًا

شک ہی نہیں کہ خدا کو چھوڑ کر جن کی تم پرستش کرتے ہو وہ تمہاری روزی کا اختیار نہیں رکھتے

فَابْتَغُوْا عِنْدَ اللّٰهِ الرِّزْقَ وَاعْبُدُوْهُ وَاشْكُرُوْا لَهٗ ؕ

بس خدا ہی سے روزی بھی مانگو اور اسی کی عبادت بھی کرو اور اسی کا شکر کرو (کیونکہ) تم لوگ (ایک دن)

اِلَيْهِ تُرْجَعُوْنَ ﴿۱۷﴾ وَاِنْ تُكَذِّبُوْا فَقَدْ كَذَّبَ اُمَمٌ مِّنْ

اسی کی طرف لوٹائے جاؤ گے۔ (۱۷) اور (اے اہلِ مکّہ) اگر تم نے (میرے رسول کو) جھٹلایا تو (کچھ پرواہ نہیں) تم سے

قَبْلِكُمْ ؕ وَمَا عَلَى الرَّسُوْلِ اِلَّا الْبَلٰغُ الْمُبِيْنُ ﴿۱۸﴾ اَوَلَمْ

پہلے بھی تو بہتیری امتیں (اپنے پیغمبروں کو) جھٹلا چکی ہیں اور رسولؐ کے ذمّہ تو صرف (احکام کا) پہنچا دینا ہے۔ (۱۸) کیا ان لوگوں

يَرَوْا كَيْفَ يُبْدِئُ اللّٰهُ الْخَلْقَ ثُمَّ يُعِيْدُهٗ ط اِنَّ ذٰلِكَ

نے اس پر غور نہیں کیا کہ خدا کس طرح مخلوقات کو پہلے پہل پیدا کرتا ہے اور پھر اس کو دوبارہ پیدا کرے گا یہ تو خدا کے

عَلَى اللّٰهِ يَسِيْرٌ ﴿۱۹﴾ قُلْ سِيْرُوْا فِي الْاَرْضِ فَانْظُرُوْا كَيْفَ

نزدیک بہت آسان بات ہے۔ (۱۹) (اے رسولؐ ان لوگوں سے) تم کہہ دو کہ ذرا روئے زمین پر چل پھر کر دیکھو تو کہ

بَدَاَ الْخَلْقَ ثُمَّ اللّٰهُ يُنْشِئُ النَّشْاَةَ الْاٰخِرَةَ ط اِنَّ اللّٰهَ

خدا نے کس طرح پہلے پہل مخلوق کو پیدا کیا پھر (اسی طرح) وہی خدا (قیامت کے دن) آخری پیدائش

عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ﴿۲۰﴾ ج يُعَذِّبُ مَنْ يَّشَآءُ وَيَرْحَمُ مَنْ

پیدا کرے گا۔ بے شک خدا ہر چیز پر قادر ہے۔ (۲۰) جس پر چاہے عذاب کرے اور جس پر چاہے رحم کرے اور تم لوگ

يَّشَآءُ ج وَاِلَيْهِ تُقْلَبُوْنَ ﴿۲۱﴾ وَمَآ اَنْتُمْ بِمُعْجِزِيْنَ فِي

(سب کے سب) اسی کی طرف لوٹائے جاؤ گے۔ (۲۱) اور نہ تو تم زمین میں خدا کو زیر کر سکتے

الْاَرْضِ وَلَا فِي السَّمَآءِ ز وَمَا لَكُمْ مِّنْ دُوْنِ اللّٰهِ مِنْ

ہو اور نہ آسمان میں اور خدا کے سوا نہ تو تمہارا کوئی سرپرست

وَّلِيٍّ وَّلَا نَصِيْرٍ ﴿۲۲﴾ ع وَالَّذِيْنَ كَفَرُوْا بِاٰيٰتِ اللّٰهِ وَلِقَآئِهٖٓ ع ۲ ۹ ۱۴

ہے اور نہ مددگار۔ (۲۲) اور جن لوگوں نے خدا کی آیتوں اور (قیامت کے دن) اس کے سامنے

اُولٰٓئِكَ يَئِسُوْا مِنْ رَّحْمَتِيْ وَاُولٰٓئِكَ لَهُمْ عَذَابٌ اَلِيْمٌ ﴿۲۳﴾

حاضر ہونے سے انکار کیا میری رحمت سے مایوس ہو گئے ہیں اور ان ہی لوگوں کے واسطے دردناک عذاب ہے۔ (۲۳)

فَمَا كَانَ جَوَابَ قَوْمِهٖٓ اِلَّآ اَنْ قَالُوا اقْتُلُوْهُ اَوْ حَرِّقُوْهُ

غرض ابراہیمؑ کی قوم کے پاس (ان باتوں کا) اس کے سوا اور کوئی جواب نہ تھا کہ باہم کہنے لگے اس کو مار ڈالو یا جلا ڈالو

فَاَنْجٰىهُ اللّٰهُ مِنَ النَّارِ ط اِنَّ فِيْ ذٰلِكَ لَاٰيٰتٍ لِّقَوْمٍ

(آخر وہ کرگزرے) تو خدا نے ان کو آگ سے بچا لیا۔ اس میں شک نہیں کہ دین دار لوگوں کے واسطے اس واقعہ میں (قدرتِ خدا کی)

يُؤْمِنُوْنَ ﴿۲۴﴾ وَقَالَ اِنَّمَا اتَّخَذْتُمْ مِّنْ دُوْنِ اللّٰهِ اَوْثَانًا ۙ

بہت سی نشانیاں ہیں۔ (۲۴) اور (ابراہیمؑ نے اپنی قوم سے) کہا کہ تم لوگوں نے خدا کو چھوڑ کر بتوں کو صرف

مَّوَدَّةَ بَيْنِكُمْ فِي الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا ۚ ثُمَّ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ يَكْفُرُ

دنیاوی زندگی میں باہم محبت کرنے کی وجہ سے (خدا) بنا رکھا ہے۔ پھر قیامت کے دن تم میں سے ایک کا ایک

بَعْضُكُمْ بِبَعْضٍ وَّيَلْعَنُ بَعْضُكُمْ بَعْضًا ۫ وَّمَاْوٰىكُمُ النَّارُ

انکار کرے گا اور ایک دوسرے پر لعنت کرے گا اور (آخر) تم لوگوں کا ٹھکانا جہنم ہے اور (اس وقت)

وَمَا لَكُمْ مِّنْ نّٰصِرِيْنَ ﴿۲۵﴾ فَاٰمَنَ لَهٗ لُوْطٌ ۘ وَقَالَ اِنِّيْ

وقف لازم

تمہارا کوئی بھی مددگار نہ ہو گا۔ (۲۵) تب صرف لوطؑ ابراہیم پر ایمان لائے اور ابراہیمؑ نے کہا کہ میں تو دیس چھوڑ کر اپنے

مُهَاجِرٌ اِلٰى رَبِّيْ ؕ اِنَّهٗ هُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ ﴿۲۶﴾ وَوَهَبْنَا

رب کی طرف (جہاں اس کو منظور ہو) نکل جاؤں گا۔اس میں شک نہیں کہ وہ غالب (اور) حکمت والا ہے۔ (۲۶) اور ہم نے

لَهٗٓ اِسْحٰقَ وَيَعْقُوْبَ وَجَعَلْنَا فِيْ ذُرِّيَّتِهِ النُّبُوَّةَ وَالْكِتٰبَ

ابراہیمؑ کو اسحاق (سا بیٹا) اور یعقوبؑ (سا پوتا) عطا کیا اور ان کی نسل میں پیغمبری اور کتاب قرار دی

وَاٰتَيْنٰهُ اَجْرَهٗ فِي الدُّنْيَا ۚ وَاِنَّهٗ فِي الْاٰخِرَةِ لَمِنَ

اور ہم نے ابراہیمؑ کو دنیا میں بھی اس کا بدلہ عطا کیا اور وہ تو آخرت میں بھی یقینی

الصّٰلِحِيْنَ ﴿۲۷﴾ وَلُوْطًا اِذْ قَالَ لِقَوْمِهٖٓ اِنَّكُمْ لَتَاْتُوْنَ

نیکوکاروں سے ہیں۔ (۲۷) اور (رسولؐ) لوطؑ کو (یاد کرو) جب انہوں نے اپنی قوم سے کہا کہ تم لوگ عجب

الْفَاحِشَةَ ۫ مَا سَبَقَكُمْ بِهَا مِنْ اَحَدٍ مِّنَ الْعٰلَمِيْنَ ﴿۲۸﴾

بے حیائی کا کام کرتے ہو کہ تم سے پہلے ساری خدائی کے لوگوں میں سے کسی نے نہیں کیا۔ (۲۸)

اَئِنَّكُمْ لَتَاْتُوْنَ الرِّجَالَ وَتَقْطَعُوْنَ السَّبِيْلَ ۙ۬ وَتَاْتُوْنَ

کیا تم لوگ (عورتوں کو چھوڑ کر قضائے شہوت کے لیے) مردوں کی طرف گرتے ہو اور (مسافروں کی) رہزنی کرتے ہو اور تم لوگ

فِيْ نَادِيْكُمُ الْمُنْكَرَ ؕ فَمَا كَانَ جَوَابَ قَوْمِهٖۤ اِلَّاۤ اَنْ

اپنی محفلوں میں بُری بُری حرکتیں کرتے ہو تو (ان سب باتوں کا) لُوطؑ کی قوم کے پاس اس کے سوا کوئی جواب

قَالُوا ائْتِنَا بِعَذَابِ اللّٰهِ اِنْ كُنْتَ مِنَ الصّٰدِقِيْنَ ﴿۲۹﴾ قَالَ

نہ تھا کہ وہ لوگ کہنے لگے کہ بھلا اگر تم سچّے ہو تو ہم پر خدا کا عذاب تو لے آؤ۔ (۲۹) (تب) لُوطؑ نے دُعا کی

رَبِّ انْصُرْنِيْ عَلَى الْقَوْمِ الْمُفْسِدِيْنَ ﴿۳۰﴾ ع وَلَمَّا جَآءَتْ ع ۲ ۸ ۱۵

پروردگارا ان مفسد لوگوں کے مقابلہ میں میری مدد کر (اس وقت عذاب کی تیاری ہوئی) (۳۰) اور جب ہمارے بھیجے ہوئے فرشتے

رُسُلُنَاۤ اِبْرٰهِيْمَ بِالْبُشْرٰى ۙ قَالُوْۤا اِنَّا مُهْلِكُوْۤا اَهْلِ

ابراہیمؑ کے پاس (بڑھاپے میں بیٹے کی) خوشخبری لے کر آئے تو (ابراہیمؑ سے) بولے ہم لوگ عنقریب اس گاؤں کے رہنے والوں کو ہلاک

هٰذِهِ الْقَرْيَةِ ۚ اِنَّ اَهْلَهَا كَانُوْا ظٰلِمِيْنَ ﴿۳۱﴾ ۚۖ قَالَ اِنَّ

کرنے والے ہیں (کیونکہ) اس بستی کے رہنے والے یقینی (بڑے) سرکش ہیں۔ (۳۱) (یہ سن کر) ابراہیمؑ نے کہا کہ

فِيْهَا لُوْطًا ؕ قَالُوْا نَحْنُ اَعْلَمُ بِمَنْ فِيْهَا ۫ وقفة لَنُنَجِّيَنَّهٗ وَ

اس بستی میں تو لُوطؑ بھی ہیں۔ وہ فرشتے بولے جو لوگ اس بستی میں ہیں ہم لوگ ان سے خوب واقف ہیں۔ ہم تو ان کو اور

اَهْلَهٗۤ اِلَّا امْرَاَتَهٗ ۫ كَانَتْ مِنَ الْغٰبِرِيْنَ ﴿۳۲﴾ وَلَمَّاۤ اَنْ

ان کے لڑکے بالوں کو یقینی بچالیں گے مگر ان کی بیوی کو وہ (البتہ) پیچھے رہ جانے والوں میں ہوگی۔(۳۲) اور جب ہمارے

جَآءَتْ رُسُلُنَا لُوْطًا سِیْٓءَ بِهِمْ وَضَاقَ بِهِمْ ذَرْعًا

بھیجے ہوئے فرشتے لُوطؑ ان کے آنے سے غمگین ہوئے اور ان (کی مہمانی) سے دل تنگ ہوئے (کیونکہ وہ نوجوان وخوبصورت

وَّقَالُوْا لَا تَخَفْ وَلَا تَحْزَنْ ۫ قف اِنَّا مُنَجُّوْكَ وَاَهْلَكَ

مردوں کی صورت میں آئے تھے) فرشتوں نے کہا آپ خوف نہ کریں اور کُڑھیں نہیں۔ ہم آپ کو اور آپ کے لڑکے بالوں

اِلَّا امْرَاَتَكَ كَانَتْ مِنَ الْغٰبِرِيْنَ ﴿۳۳﴾ اِنَّا مُنْزِلُوْنَ عَلٰۤى

کو بچالیں گے مگر آپ کی بیوی (کیونکہ) وہ تو پیچھے رہ جانے والوں سے ہوگی۔(۳۳) ہم یقیناً اس بستی

اَهۡلِ هٰذِهِ الۡقَرۡيَةِ رِجۡزًا مِّنَ السَّمَآءِ بِمَا كَانُوۡا

کے رہنے والوں پر چونکہ یہ بدکاریاں کرتے ہیں۔ ایک آسمانی عذاب نازل

يَفۡسُقُوۡنَ ﴿۳۴﴾ وَلَقَدۡ تَّرَكۡنَا مِنۡهَاۤ اٰيَةًۢ بَيِّنَةً لِّقَوۡمٍ

کرنے والے ہیں۔(۳۴) اور ہم نے یقینی اس (اُلٹی ہوئی بستی) میں سے سمجھ دار لوگوں کے واسطے (عبرت کی) ایک واضح و روشن

يَّعۡقِلُوۡنَ ﴿۳۵﴾ وَاِلٰى مَدۡيَنَ اَخَاهُمۡ شُعَيۡبًا ۙ فَقَالَ يٰقَوۡمِ

نشانی باقی رکھی ہے۔(۳۵) اور (ہم نے) مدین کے رہنے والوں کے پاس ان کے بھائی شعیبؑ (کو پیغمبر بنا کر بھیجا)

اعۡبُدُوا اللّٰهَ وَارۡجُوا الۡيَوۡمَ الۡاٰخِرَ وَلَا تَعۡثَوۡا فِى

تو انہوں نے (اپنی قوم سے) کہا: اے میری قوم خدا کی عبادت کرو اور روزِ آخرت کی اُمید رکھو

الۡاَرۡضِ مُفۡسِدِيۡنَ ﴿۳۶﴾ فَكَذَّبُوۡهُ فَاَخَذَتۡهُمُ الرَّجۡفَةُ

اور روئے زمین میں فساد نہ پھیلاتے پھرو۔ (۳۶) تو ان لوگوں نے شعیبؑ کو جھٹلایا پس زلزلہ (بھونچال) نے انہیں

فَاَصۡبَحُوۡا فِىۡ دَارِهِمۡ جٰثِمِيۡنَ ﴿۳۷﴾ وَعَادًا وَّثَمُوۡدَا۟ وَقَدۡ

لے ڈالا تو وہ لوگ اپنے گھروں میں اوندھے زانو کے بل پڑے کے پڑے رہ گئے (۳۷) اور قوم عاد اور ثمود کو (بھی ہلاک کر ڈالا) اور

تَّبَيَّنَ لَـكُمۡ مِّنۡ مَّسٰكِنِهِمۡ ۖ وَزَيَّنَ لَهُمُ الشَّيۡطٰنُ اَعۡمَالَهُمۡ

(اے اہل مکہ) تم کو تو ان کے (اُجڑے ہوئے) گھر بھی (راستہ آتے جاتے) معلوم ہو چکے اور شیطان نے ان کی نظر میں ان کے کاموں کو

فَصَدَّهُمۡ عَنِ السَّبِيۡلِ وَكَانُوۡا مُسۡتَبۡصِرِيۡنَ ﴿۳۸﴾ ۙ وَقَارُوۡنَ

اچھا کر دکھایا تھا اور انہیں (سیدھی) راہ پر (چلنے) سے روک دیا تھا، حالانکہ وہ بڑے ہوشیار تھے۔(۳۸) اور (ہم ہی نے) قارون اور

وَفِرۡعَوۡنَ وَهَامٰنَ ۖ وَلَقَدۡ جَآءَهُمۡ مُّوۡسٰى بِالۡبَيِّنٰتِ

فرعون اور ہامان کو بھی (ہلاک کر ڈالا) حالانکہ ان لوگوں کے پاس موسیٰؑ واضح و روشن معجزے لے کر آئے

فَاسۡتَكۡبَرُوۡا فِى الۡاَرۡضِ وَمَا كَانُوۡا سٰبِقِيۡنَ ﴿۳۹﴾ ۚ فَكُلًّا

پھر بھی یہ لوگ روئے زمین میں سرکشی کرتے پھرے اور ہم سے (نکل کر) کہیں آگے نہ بڑھ سکے۔(۳۹) تو ہم نے

اَخَذْنَا بِذَنْۢبِهٖ ۚ فَمِنْهُمْ مَّنْ اَرْسَلْنَا عَلَیْهِ حَاصِبًا ۚ وَ مِنْهُمْ

سب کو ان کے گناہ کی سزا میں لے ڈالا۔ چنانچہ ان میں سے بعض تو وہ تھے جن پر ہم نے پتھر والی آندھی بھیجی اور بعض

مَّنْ اَخَذَتْهُ الصَّیْحَةُ ۚ وَ مِنْهُمْ مَّنْ خَسَفْنَا بِهِ الْاَرْضَ ۚ

ان میں سے وہ تھے جن کو ایک سخت چنگھاڑنے لے ڈالا اور بعض ان میں سے وہ تھے جن کو ہم نے زمین میں دھنسا دیا

وَ مِنْهُمْ مَّنْ اَغْرَقْنَا ۚ وَ مَا كَانَ اللّٰهُ لِیَظْلِمَهُمْ وَ لٰكِنْ

اور بعض ان میں سے وہ تھے جنہیں ہم نے ڈبا مارا اور یہ بات نہیں کہ خدا نے ان پر ظلم کیا ہو۔ بلکہ (سچ یوں ہے کہ) یہ لوگ

كَانُوْۤا اَنْفُسَهُمْ یَظْلِمُوْنَ ﴿۴۰﴾ مَثَلُ الَّذِیْنَ اتَّخَذُوْا مِنْ

خود خدا کی نافرمانی کرکے آپ اپنے اوپر ظلم کرتے رہے۔(۴۰) جن لوگوں نے خدا کے سوا دوسرے کارساز

دُوْنِ اللّٰهِ اَوْلِیَآءَ كَمَثَلِ الْعَنْكَبُوْتِ ۖۚ اِتَّخَذَتْ بَیْتًا ؕ

بنا رکھے ہیں۔ ان کی مثل اس مکڑی کی سی ہے، جس نے (اپنے خیال ناقص میں) ایک گھر بنایا

وَ اِنَّ اَوْهَنَ الْبُیُوْتِ لَبَیْتُ الْعَنْكَبُوْتِ ۘ لَوْ كَانُوْا وقف لازم

اور اس میں تو شک ہی نہیں کہ تمام گھروں سے بودا گھر مکڑی کا ہوتا ہے۔ اگر یہ لوگ (اتنا

یَعْلَمُوْنَ ﴿۴۱﴾ اِنَّ اللّٰهَ یَعْلَمُ مَا یَدْعُوْنَ مِنْ دُوْنِهٖ مِنْ

بھی) جانتے ہوں۔ (۴۱) خدا کو چھوڑ کر یہ لوگ جس چیز کو پکارتے ہیں اس سے خدا یقینی

شَیْءٍ ؕ وَ هُوَ الْعَزِیْزُ الْحَكِیْمُ ﴿۴۲﴾ وَ تِلْكَ الْاَمْثَالُ نَضْرِبُهَا

واقف ہے اور وہ تو (سب پر) غالب اور حکمت والا ہے۔ (۴۲) اور ہم یہ مثالیں لوگوں (کے سمجھانے)

لِلنَّاسِ ۚ وَمَا یَعْقِلُهَاۤ اِلَّا الْعٰلِمُوْنَ ﴿۴۳﴾ خَلَقَ اللّٰهُ السَّمٰوٰتِ

کے واسطے بیان کرتے ہیں اور ان کو بس علماء ہی سمجھتے ہیں۔(۴۳) خدا نے سارے آسمان اور زمین کو بالکل ٹھیک

وَالْاَرْضَ بِالْحَقِّ ؕ اِنَّ فِیْ ذٰلِكَ لَاٰیَةً لِّلْمُؤْمِنِیْنَ ﴿۴۴﴾ ع ۴ ۱۴ ۱۶

پیدا کیا۔ اس میں شک نہیں کہ اس میں ایمان داروں کے واسطے (قدرت خدا کی) یقینی بڑی نشانی ہے۔(۴۴)

سورہ دُخان قرآن مجید کی چوالیسویں سورت ہے جس کا شمار مکی سورتوں میں ہوتا ہے اور پچیسویں پارے میں واقع ہے۔ اس سورۃ کو اس لئے "دخان" کا نام دیا گیا ہے کہ اس کی دسویں آیت میں کافروں کے لیے دخان (دھواں) نام کے عذاب کا تذکرہ ہوا ہے۔ سورہ دخان میں قرآن شب قدر میں نازل ہونے نیز قرآن پر شک کرنے والے کفار کو عذاب دینے کا کہا گیا ہے۔ اس سورت میں حضرت موسیٰؑ، بنی اسرائیل اور فرعون کا واقعہ بھی ذکر ہوا ہے۔ اس سورت کی تلاوت کے ثواب کے بارے میں پیغمبر اکرمؐ سے منقول ہے کہ جو بھی شب جمعہ اس سورت کی تلاوت کرے گا، اس کے گناہ معاف کئے جائیں گے۔

توحید، معاد اور قرآن اس سورت کے محوری مضمون ہیں، سی طرح امام صادق علیہ السلام سے منقول ہے کہ جو شخص اپنی واجب یا مستحب نمازوں میں سورہ دخان پڑھے گا اللہ تعالیٰ قیامت کے دن اسے مؤمنوں کے ساتھ محشور کرے گا، عرش الٰہی کے زیر سایہ قرار دے گا، اعمال کے حساب و کتاب میں آسانی کرے گا اور اس کا نامہ اعمال دائیں ہاتھ میں دے گا۔

مَفاتیح الجنان میں رمضان المبارک کی 23 ویں رات (شب قدر) کے اعمال میں سے ایک سورہ دخان کی تلاوت کو ذکر کیا ہے۔

ایاتہا ۵۹ ۴۴ سُورَةُ الدُّخَانِ مَكِّيَّةٌ ۶۴ رکوعاتہا ۳

سورۃ الدخان کی ۵۹ آیات اور ۳ رکوع ہیں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

فہرست

خدا کے نام سے (شروع کرتا ہوں) جو بڑا مہربان رحم والا ہے۔

حٰمٓ ﴿۱﴾ وَالْكِتٰبِ الْمُبِيْنِ ﴿۲﴾ اِنَّآ اَنْزَلْنٰهُ فِيْ لَيْلَةٍ مُّبٰرَكَةٍ اِنَّا مع ۱۲

حٰمٓ (۱) واضح و روشن کتاب (قرآن) کی قسم (۲) ہم نے اس کو مبارک رات (شب قدر) میں نازل کیا بے شکہم (عذاب

كُنَّا مُنْذِرِيْنَ ﴿۳﴾ فِيْهَا يُفْرَقُ كُلُّ اَمْرٍ حَكِيْمٍ ﴿۴﴾ اَمْرًا مِّنْ

سے) ڈرانے والے تھے۔ (۳) اسی رات کو تمام دنیا کے حکمت و مصلحت کے (سال بھر کے) کام فیصل کیے جاتے ہیں (۴) یعنی ہمارے

عِنْدِنَا ؕ اِنَّا كُنَّا مُرْسِلِيْنَ ۝۵ ۚ رَحْمَةً مِّنْ رَّبِّكَ ؕ اِنَّهٗ هُوَ

ہاں سے حکم ہوکر (بے شک) ہم ہی (پیغمبروں کے) بھیجنے والے ہیں۔(۵) یہ تمہارے پروردگار کی مہربانی ہے۔ وہ بے شک

السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ ۝۶ ۙ رَبِّ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَمَا بَيْنَهُمَا ۘ وقف لازم

بڑا سننے والا واقف کار ہے۔(۶) سارے آسمان اور زمین اور جو کچھ ان دونوں کے درمیان ہے سب کا مالک۔ اگر تم میں

اِنْ كُنْتُمْ مُّوْقِنِيْنَ ۝۷ لَاۤ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ يُحْيٖ وَيُمِيْتُ ؕ رَبُّكُمْ

یقین کرنے کی صلاحیت ہے (تو کرو) (۷) اس کے سوا کوئی معبود نہیں وہی جلاتا اور مارتا ہے تمہارا مالک اور تمہارے

وَرَبُّ اٰبَآىِٕكُمُ الْاَوَّلِيْنَ ۝۸ بَلْ هُمْ فِيْ شَكٍّ يَّلْعَبُوْنَ ۝۹

اگلے باپ داداؤں کا بھی مالک ہے (۸) لیکن یہ لوگ تو شک میں پڑے کھیل رہے ہیں۔(۹)

فَارْتَقِبْ يَوْمَ تَاْتِي السَّمَآءُ بِدُخَانٍ مُّبِيْنٍ ۝۱۰ ۙ يَّغْشَى النَّاسَ ؕ

تو تم اس دن کا انتظار کرو کہ آسمان سے ظاہر بظاہر دھواں نکلے گا (۱۰) (اور) لوگوں کو ڈھانک لے گا

هٰذَا عَذَابٌ اَلِيْمٌ ۝۱۱ رَبَّنَا اكْشِفْ عَنَّا الْعَذَابَ اِنَّا

یہ دردناک عذاب ہے۔(۱۱) (کہ کفار بھی گھبرا کر کہیں گے کہ) پروردگارا ہم سے عذاب کو دور دفع کر دے

مُؤْمِنُوْنَ ۝۱۲ اَنّٰى لَهُمُ الذِّكْرٰى وَقَدْ جَآءَهُمْ رَسُوْلٌ مُّبِيْنٌ ۝۱۳ ۙ

ہم ابھی ایمان لاتے ہیں۔(۱۲) بھلا کیا ان کو نصیحت ہوگی جب ان کے پاس پیغمبر آچکے جو صاف صاف بیان کر دیتے تھے (۱۳)

ثُمَّ تَوَلَّوْا عَنْهُ وَقَالُوْا مُعَلَّمٌ مَّجْنُوْنٌ ۝۱۴ ۘ اِنَّا كَاشِفُوا الْعَذَابِ وقف لازم

اس پر بھی ان لوگوں نے اس سے منہ پھیرا اور کہنے لگے یہ تو (سکھایا) پڑھایا ہوا دیوانہ ہے۔(۱۴) (اچھا خیر) ہم تھوڑے دن کیلئے عذاب

قَلِيْلًا اِنَّكُمْ عَآىِٕدُوْنَ ۝۱۵ ۘ يَوْمَ نَبْطِشُ الْبَطْشَةَ الْكُبْرٰى ۚ اِنَّا وقف لازم

کو ٹال دیتے ہیں مگر (ہم جانتے ہیں) تم ضرور پھر کفر کرو گے۔(۱۵) ہم بے شک (ان سے) پورا بدلہ تو بس اس دن لیں گے جس دن

مُنْتَقِمُوْنَ ۝۱۶ وَلَقَدْ فَتَنَّا قَبْلَهُمْ قَوْمَ فِرْعَوْنَ وَجَآءَهُمْ

سخت پکڑ پکڑیں گے۔(۱۶) اور ان سے پہلے ہم نے قوم فرعون کی آزمائش کی اور ان کے پاس ایک عالی

رَسُوْلٌ كَرِيْمٌ ﴿۱۷﴾ اَنْ اَدُّوْۤا اِلَيَّ عِبَادَ اللّٰهِ ؕ اِنِّيْ لَكُمْ رَسُوْلٌ

قدر پیغمبر (موسیٰ) آئے (۱۷) (اور کہا) کہ خدا کے بندوں (بنی اسرائیل) کو میرے حوالے کر دو میں (خدا کی طرف سے) تمہارا ایک

اَمِيْنٌ ﴿۱۸﴾ وَّ اَنْ لَّا تَعْلُوْا عَلَى اللّٰهِ ۚ اِنِّيْۤ اٰتِيْكُمْ بِسُلْطٰنٍ

امانتدار پیغمبر ہوں (۱۸) اور خدا کے سامنے سرکشی نہ کرو میں تمہارے پاس ایک واضح و روشن دلیل لے

مُّبِيْنٍ ﴿۱۹﴾ وَ اِنِّيْ عُذْتُ بِرَبِّيْ وَ رَبِّكُمْ اَنْ تَرْجُمُوْنِ ﴿۲۰﴾ وَ اِنْ

کر آیا ہوں (۱۹) اور اس بات سے کہ تم مجھے سنگسار کرو گے میں اپنے اور تمہارے رب (خدا) کی پناہ مانگتا ہوں (۲۰) اور اگر

لَّمْ تُؤْمِنُوْا لِيْ فَاعْتَزِلُوْنِ ﴿۲۱﴾ فَدَعَا رَبَّهٗۤ اَنَّ هٰۤؤُلَآءِ قَوْمٌ

تم مجھ پر ایمان نہیں لائے تو مجھ سے الگ ہوجاؤ۔ (مگر وہ ستانے لگے) (۲۱) تب موسیٰ نے اپنے پروردگار سے دعا کی کہ یہ بڑے شریر

مُّجْرِمُوْنَ ﴿۲۲﴾ الثلثة فَاَسْرِ بِعِبَادِيْ لَيْلًا اِنَّكُمْ مُّتَّبَعُوْنَ ﴿۲۳﴾ وَاتْرُكِ الثلثة

لوگ ہیں۔ (۲۲) تو تم میرے بندوں (بنی اسرائیل) کو راتوں رات لے کر چلے جاؤ اور تمہارا پیچھا بھی ضرور کیا جائیگا (۲۳) اور دریا کو اپنی

الْبَحْرَ رَهْوًا ؕ اِنَّهُمْ جُنْدٌ مُّغْرَقُوْنَ ﴿۲۴﴾ كَمْ تَرَكُوْا مِنْ جَنّٰتٍ

حالت پر ٹھہرا ہوا چھوڑ (کر پار ہو) جاؤ (تمہارے بعد) ان کا سارا لشکر ڈبو دیا جائے گا (۲۴) وہ لوگ (خدا جانے) کتنے

وَّ عُيُوْنٍ ﴿۲۵﴾ وَّ زُرُوْعٍ وَّ مَقَامٍ كَرِيْمٍ ﴿۲۶﴾ وَّ نَعْمَةٍ كَانُوْا فِيْهَا

باغ اور چشمے (۲۵) اور کھیتیاں اور نفیس مکانات اور آرام کی چیزیں (۲۶) جس میں وہ عیش اور چین کیا کرتے

فٰكِهِيْنَ ﴿۲۷﴾ كَذٰلِكَ ۫ وَ اَوْرَثْنٰهَا قَوْمًا اٰخَرِيْنَ ﴿۲۸﴾ فَمَا بَكَتْ

تھے چھوڑ گئے۔ (۲۷) یوں ہی ہوا، اور ہم نے ان تمام چیزوں کا دوسرے لوگوں کو مالک بنایا۔ (۲۸) تو ان لوگوں پر

عَلَيْهِمُ السَّمَآءُ وَ الْاَرْضُ وَ مَا كَانُوْا مُنْظَرِيْنَ ﴿۲۹﴾ ع وَ لَقَدْ ع ۲۹ ۱۴

آسمان و زمین کو بھی رونا نہ آیا اور نہ انہیں مہلت ہی دی گئی۔ (۲۹) اور ہم نے

نَجَّيْنَا بَنِيْۤ اِسْرَآءِيْلَ مِنَ الْعَذَابِ الْمُهِيْنِ ﴿۳۰﴾ مِنْ فِرْعَوْنَ ؕ

بنی اسرائیل کو ذلت کے عذاب سے (۳۰) فرعون (کے پنجہ) سے نجات دی۔

اِنَّهٗ كَانَ عَالِيًا مِّنَ الْمُسْرِفِيْنَ ﴿۳۱﴾ وَلَقَدِ اخْتَرْنٰهُمْ عَلٰى عِلْمٍ عَلَى

وہ بے شک سرکش اور حد سے باہر نکل گیا تھا۔(۳۱) اور ہم نے بنی اسرائیل کو سمجھ بوجھ کرسارے جہان سے

الْعٰلَمِيْنَ ﴿۳۲﴾ وَاٰتَيْنٰهُمْ مِّنَ الْاٰيٰتِ مَا فِيْهِ بَلٰٓؤٌا مُّبِيْنٌ ﴿۳۳﴾ اِنَّ

برگزیدہ کیا تھا۔(۳۲) اور ہم نے ان کو ایسی نشانیاں دی تھیں جن میں ان کی صریح آزمائش تھی۔(۳۳) یہ (کفار

هٰٓؤُلَآءِ لَيَقُوْلُوْنَ ﴿۳۴﴾ اِنْ هِيَ اِلَّا مَوْتَتُنَا الْاُوْلٰى وَمَا نَحْنُ

مکہ مسلمانوں سے) کہتے ہیں (۳۴) کہ ہمیں تو صرف ایک بار مرنا ہے اور پھر ہم دوبارہ (زندہ کرکے)

بِمُنْشَرِيْنَ ﴿۳۵﴾ فَاْتُوْا بِاٰبَآئِنَآ اِنْ كُنْتُمْ صٰدِقِيْنَ ﴿۳۶﴾ اَهُمْ خَيْرٌ

اٹھائے نہ جائیں گے۔(۳۵) تو اگر تم سچے ہو تو ہمارے باپ داداؤں کو (زندہ کرکے) لے آؤ۔(۳۶) بھلا یہ لوگ

اَمْ قَوْمُ تُبَّعٍ وَّالَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِهِمْ اَهْلَكْنٰهُمْ اِنَّهُمْ كَانُوْا

(قوت میں) اچھے ہیں یا تبع کی قوم اور وہ لوگ جو ان سے پہلے ہوچکے ہم نے ان سب کو ہلاک کر دیا (کیونکہ

مُجْرِمِيْنَ ﴿۳۷﴾ وَمَا خَلَقْنَا السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ وَمَا بَيْنَهُمَا

وہ ضرور گنہگار تھے۔(۳۷) اور ہم نے سارے آسمانوں اور زمین اور جو چیزیں ان دونوں کے درمیان میں ہیں ان کو

لٰعِبِيْنَ ﴿۳۸﴾ مَا خَلَقْنٰهُمَآ اِلَّا بِالْحَقِّ وَلٰكِنَّ اَكْثَرَهُمْ

کھیلتے ہوئے نہیں بنایا۔(۳۸) ان دونوں کو ہم نے بس ٹھیک (مصلحت سے) پیدا کیا مگر ان میں کے بہتیرے

لَا يَعْلَمُوْنَ ﴿۳۹﴾ اِنَّ يَوْمَ الْفَصْلِ مِيْقَاتُهُمْ اَجْمَعِيْنَ ﴿۴۰﴾ يَوْمَ

لوگ نہیں جانتے۔(۳۹) بے شک فیصلہ (قیامت) کا دن ان سب (کے دوبارہ زندہ ہونے) کا مقرر وقت ہے۔(۴۰) جس دن

لَا يُغْنِيْ مَوْلًى عَنْ مَّوْلًى شَيْئًا وَّلَا هُمْ يُنْصَرُوْنَ ﴿۴۱﴾ اِلَّا مَنْ رَّحِمَ

کوئی دوست کسی دوست کے کچھ کام نہ آئے گا اور نہ ان کی مدد کی جائے گی۔ (۴۱) مگر جس پر خدا رحم

اللّٰهُ اِنَّهٗ هُوَ الْعَزِيْزُ الرَّحِيْمُ ﴿۴۲﴾ اِنَّ شَجَرَتَ الزَّقُّوْمِ ﴿۴۳﴾ طَعَامُ ع ۲/۱۳ ۱۵

فرمائے بے شک وہ (خدا) سب پر غالب بڑا رحم والا ہے۔(۴۲) (آخرت میں) تھوہر کا درخت (۴۳) ضرور گنہگار

معانقۃ ۱۳

الْاَثِيْمِ ﴿٤٤﴾ كَالْمُهْلِ ۚ يَغْلِيْ فِي الْبُطُوْنِ ﴿٤٥﴾ كَغَلْيِ الْحَمِيْمِ ﴿٤٦﴾ خُذُوْهُ

کا کھانا ہوگا (۴۴) جیسے پگھلا ہوا تانبا وہ پیٹوں میں اس طرح ابال کھائے گا (۴۵) جیسے کھولتا ہوا پانی ابال کھاتا ہے۔(۴۶) (فرشتوں کو حکم

فَاعْتِلُوْهُ اِلٰى سَوَآءِ الْجَحِيْمِ ﴿٤٧﴾ ثُمَّ صُبُّوْا فَوْقَ رَاْسِهٖ مِنْ

ہوگا) اس کو پکڑو اور گھسیٹتے ہوئے دوزخ کے بیچوں بیچ میں لے جاؤ (۴۷) پھراس کے سر پر کھولتے

عَذَابِ الْحَمِيْمِ ﴿٤٨﴾ ذُقْ ۚ اِنَّكَ اَنْتَ الْعَزِيْزُ الْكَرِيْمُ ﴿٤٩﴾ اِنَّ هٰذَا

ہوئے پانی کا عذاب ڈالو (۴۸) (پھراس سے کہا جائے گا) اب مزا چکھ بے شک تو بڑی عزت والا سردار ہے۔(۴۹) یہ وہی (دوزخ) تو

مَا كُنْتُمْ بِهٖ تَمْتَرُوْنَ ﴿٥٠﴾ اِنَّ الْمُتَّقِيْنَ فِيْ مَقَامٍ اَمِيْنٍ ﴿٥١﴾ فِيْ

ہے جس میں تم لوگ شک کیا کرتے تھے۔(۵۰) بے شک پرہیزگار لوگ امن کی جگہ (۵۱) (یعنی) باغوں

جَنّٰتٍ وَّعُيُوْنٍ ﴿٥٢﴾ يَّلْبَسُوْنَ مِنْ سُنْدُسٍ وَّاِسْتَبْرَقٍ مُّتَقٰبِلِيْنَ ﴿٥٣﴾

اور چشموں میں ہوں گے۔(۵۲) ریشم کی باریک اور گبھی دبیز پوشاکیں پہنے ہوئے ایک دوسرے کے آمنے سامنے بیٹھے ہوں گے (۵۳)

كَذٰلِكَ ۗ وَزَوَّجْنٰهُمْ بِحُوْرٍ عِيْنٍ ﴿٥٤﴾ يَدْعُوْنَ فِيْهَا

ایسا ہی ہوگا اور ہم بڑی بڑی آنکھوں والی حوروں سے ان کی تزویج کر دیں گے۔(۵۴) وہاں اطمینان سے ہرقسم کے میوے

بِكُلِّ فَاكِهَةٍ اٰمِنِيْنَ ﴿٥٥﴾ لَا يَذُوْقُوْنَ فِيْهَا الْمَوْتَ اِلَّا الْمَوْتَةَ

(کھانے کے لیے) منگوائیں گے (۵۵) وہاں پہلی دفعہ کی موت کے سوا ان کو موت کی تلخی چکھنی ہی نہ

الْاُوْلٰى ۚ وَوَقٰهُمْ عَذَابَ الْجَحِيْمِ ﴿٥٦﴾ فَضْلًا مِّنْ رَّبِّكَ ۭ

پڑے گی اور خدا ان کو دوزخ کے عذاب سے محفوظ رکھے گا۔ (۵۶) (یہ) تمہارے پروردگار کا فضل ہے

ذٰلِكَ هُوَ الْفَوْزُ الْعَظِيْمُ ﴿٥٧﴾ فَاِنَّمَا يَسَّرْنٰهُ بِلِسَانِكَ

یہی تو بڑی کامیابی ہے۔ (۵۷) تو ہم نے اس قرآن کو تمہاری زبان میں (اس لیے) آسان کر دیا ہے

لَعَلَّهُمْ يَتَذَكَّرُوْنَ ﴿٥٨﴾ فَارْتَقِبْ اِنَّهُمْ مُّرْتَقِبُوْنَ ﴿٥٩﴾ ع ۳ ۱۷ ۱۶

تاکہ یہ لوگ نصیحت پکڑیں۔ (۵۸) تو (نتیجہ کے) تم بھی منتظر رہو یہ لوگ بھی منتظر ہیں۔(۵۹)

امام جعفر صادق علیہ السلام سے ایک حدیث منقول ہے۔ جس کی طرف ہم نے پہلے بھی اشارہ کیا ہے، آپؑ نے فرمایا: "جو شخص ماہ رمضان کی تیسویں (۲۳) شب میں سورہ عنکبوت اور سورہٴ روم پڑھے گا، قسم بخدا وہ اہل بہشت میں سے ہے"۔

جناب رسولخدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے ایک اور حدیث اس طرح منقول ہے: جو شخص کہ سورہ روم کو پڑھے گا اسے ہر اس فرشتے کے حسنات کے مقابل جو زمین اور آسمان کے درمیان خدا کی تسبیح کرتا ہے، دس گناہ اجر ملے اور جو کچھ اس نے رات یا دن میں تلف کیا ہے اس کی بھی تلافی ہو جائے گا۔

(۱) تفسیر نور الثقلین، جلد ۴، ص ۱۶۹ بحوالہ ثواب الاعمال از شیخ صدوق۔

(۲) مجمع البیان آغاز سورہٴ روم۔

| | | |
|---|---|---|
| رکوعاتہا ۶ | ۳۰ سُوْرَةُ الرُّوْمِ مَكِّيَّةٌ ۸۴ | ایاتہا ۶۰ |

سورۃ الروم کی ۶۰ آیات اور ۶ رکوع ہیں

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

خدا کے نام سے (شروع کرتا ہوں) جو بڑا مہربان رحم والا ہے۔

الٓمّٓ ۚ ﴿۱﴾ غُلِبَتِ الرُّوْمُ ﴿۲﴾ ۙ فِيْٓ اَدْنَى الْاَرْضِ وَ هُمْ مِّنْۢ بَعْدِ

الٓمّٓ۔ (۱) (یہاں سے) بہت قریب کے ملک میں رُومی ہار گئے (۲) مگر یہ لوگ عنقریب ہی اپنے ہار جانے کے بعد چند سالوں

غَلَبِهِمْ سَيَغْلِبُوْنَ ﴿۳﴾ ۙ فِيْ بِضْعِ سِنِيْنَ ۗ لِلّٰهِ الْاَمْرُ مِنْ قَبْلُ

میں پھر (اہل فارس پر) غالب آ جائیں گے۔ (۳) کیونکہ (اس سے) پہلے اور بعد (غرض ہر زمانہ میں) ہر امر

وَ مِنْۢ بَعْدُ ۭ وَ يَوْمَئِذٍ يَّفْرَحُ الْمُؤْمِنُوْنَ ﴿۴﴾ ۙ بِنَصْرِ اللّٰهِ ۭ يَنْصُرُ

کا اختیار خدا ہی کو ہے اور اس دن ایماندار لوگ خدا کی مدد سے خوش ہو جائیں گے۔ (۴) وہ جس کی چاہتا ہے

مَنْ يَّشَآءُ ۭ وَ هُوَ الْعَزِيْزُ الرَّحِيْمُ ﴿۵﴾ ۙ وَعْدَ اللّٰهِ ۭ لَا يُخْلِفُ

مدد کرتا ہے اور وہ (سب پر) غالب اور رحم کرنے والا ہے۔ (۵) (یہ) خدا کا وعدہ (ہے) خدا اپنے

اللّٰهِ وَعْدَهٗ وَلٰكِنَّ اَكْثَرَ النَّاسِ لَا يَعْلَمُوْنَ ﴿۶﴾ يَعْلَمُوْنَ

وعدہ کے خلاف نہیں کیا کرتا۔ مگر اکثر لوگ نہیں جانتے۔ (۶) یہ لوگ بس دُنیاوی

ظَاهِرًا مِّنَ الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا ۚۖ وَهُمْ عَنِ الْاٰخِرَةِ هُمْ

زندگی کی ظاہری حالت کو جانتے ہیں اور یہ لوگ آخرت سے بالکل

غٰفِلُوْنَ ﴿۷﴾ اَوَلَمْ يَتَفَكَّرُوْا فِيْٓ اَنْفُسِهِمْ ۫ قف مَا خَلَقَ اللّٰهُ

غافل ہیں۔ (۷) کیا ان لوگوں نے اپنے دل میں (اتنا بھی) غور نہیں کیا کہ خدا نے سارے آسمانوں اور زمین

السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ وَمَا بَيْنَهُمَآ اِلَّا بِالْحَقِّ وَاَجَلٍ

کو اور جو چیزیں ان دونوں کے درمیان میں ہیں بس بالکل ٹھیک اور ایک مقرر معیاد کے واسطے پیدا

مُّسَمًّى ۭ وَاِنَّ كَثِيْرًا مِّنَ النَّاسِ بِلِقَآئِ رَبِّهِمْ لَكٰفِرُوْنَ ﴿۸﴾

کیا ہے اور کچھ شک نہیں کہ بہتیرے لوگ تو اپنے پروردگار (کی بارگاہ) کے حضور (قیامت) ہی کو کسی طرح نہیں مانتے۔ (۸)

اَوَلَمْ يَسِيْرُوْا فِي الْاَرْضِ فَيَنْظُرُوْا كَيْفَ كَانَ عَاقِبَةُ

کیا یہ لوگ روئے زمین پر چلے پھرے نہیں کہ دیکھتے کہ جو لوگ ان سے پہلے گزر گئے ان کا انجام کیسا (بُرا) ہوا حالانکہ وہ لوگ ان سے

الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِهِمْ ۭ كَانُوْٓا اَشَدَّ مِنْهُمْ قُوَّةً وَّاَثَارُوا

قوت میں بھی کہیں زیادہ تھے اور جس قدر زمین ان لوگوں نے آباد کی ہے اس سے کہیں زیادہ (زمین کی) ان

الْاَرْضَ وَعَمَرُوْهَآ اَكْثَرَ مِمَّا عَمَرُوْهَا وَجَآءَتْهُمْ رُسُلُهُمْ

لوگوں نے کاشت بھی کی تھی اور اس کو آباد بھی کیا تھا اور ان کے پاس بھی ان کے پیغمبر واضح و روشن معجزے

بِالْبَيِّنٰتِ ۭ فَمَا كَانَ اللّٰهُ لِيَظْلِمَهُمْ وَلٰكِنْ كَانُوْٓا اَنْفُسَهُمْ

لے کر آچکے تھے (مگر ان لوگوں نے نہ مانا) تو خدا نے ان پر کوئی ظلم نہیں کیا مگر وہ لوگ (کفر و سرکشی سے) آپ اپنے

يَظْلِمُوْنَ ﴿۹﴾ ۭ ثُمَّ كَانَ عَاقِبَةَ الَّذِيْنَ اَسَاۗءُوا السُّوْٓاٰى اَنْ

اوپر ظلم کرتے تھے۔ (۹) پھر جن لوگوں نے برائی کی تھی ان کا انجام بُرا ہی ہوا۔

ع ۱ ۱۰ ۴

كَذَّبُوْا بِاٰيٰتِ اللّٰهِ وَ كَانُوْا بِهَا يَسْتَهْزِءُوْنَ ﴿۱۰﴾ ع اَللّٰهُ يَبْدَؤُا

کیونکہ ان لوگوں نے خدا کی آیتوں کو جھٹلایا تھا اور ان کے ساتھ مسخرا پن کیا کیے۔(۱۰) خدا ہی نے مخلوقات

الْخَلْقَ ثُمَّ يُعِيْدُهٗ ثُمَّ اِلَيْهِ تُرْجَعُوْنَ ﴿۱۱﴾ وَ يَوْمَ تَقُوْمُ

کو پہلی بار پیدا کیا پھر وہی دوبارہ (پیدا) کرے گا۔ پھر تم سب لوگ اسی کی طرف لوٹائے جاؤ گے۔(۱۱) اور جس دن قیامت

السَّاعَةُ يُبْلِسُ الْمُجْرِمُوْنَ ﴿۱۲﴾ وَ لَمْ يَكُنْ لَّهُمْ مِّنْ

برپا ہو گی (اس دن) گنہگار لوگ نا امید ہو کر رہ جائیں گے (۱۲) اور ان کے (بنائے ہوئے خدا کے) شریکوں

شُرَكَآىِٕهِمْ شُفَعٰٓؤُا وَ كَانُوْا بِشُرَكَآىِٕهِمْ كٰفِرِيْنَ ﴿۱۳﴾ وَ يَوْمَ

میں سے کوئی ان کا سفارشی نہ ہو گا اور یہ لوگ خود بھی اپنے شریکوں سے انکار کر جائیں گے۔(۱۳) اور جس دن

تَقُوْمُ السَّاعَةُ يَوْمَىِٕذٍ يَّتَفَرَّقُوْنَ ﴿۱۴﴾ فَاَمَّا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا

قیامت برپا ہو گی اُس دن (مومنوں سے) کفّار جُدا ہوجائیں گے۔ (۱۴) پھر جن لوگوں نے ایمان قبول کیا

وَ عَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ فَهُمْ فِيْ رَوْضَةٍ يُّحْبَرُوْنَ ﴿۱۵﴾ وَ اَمَّا

اور اچھے عمل کیے تو وہ باغِ بہشت میں نہال کر دیئے جائیں گے۔(۱۵) مگر جن

الَّذِيْنَ كَفَرُوْا وَ كَذَّبُوْا بِاٰيٰتِنَا وَ لِقَآئِ الْاٰخِرَةِ فَاُولٰٓىِٕكَ

لوگوں نے کفر اختیار کیا اور ہماری آیتوں اور آخرت کی حضوری کو جھٹلایا تو یہ

فِي الْعَذَابِ مُحْضَرُوْنَ ﴿۱۶﴾ فَسُبْحٰنَ اللّٰهِ حِيْنَ تُمْسُوْنَ

لوگ عذاب میں گرفتار کیے جائیں گے۔(۱۶) پھر جس وقت تم لوگوں کی شام ہو اور جس وقت

وَ حِيْنَ تُصْبِحُوْنَ ﴿۱۷﴾ وَ لَهُ الْحَمْدُ فِي السَّمٰوٰتِ وَ الْاَرْضِ

تمہاری صبح ہو خدا کی پاکیزگی ظاہر کرو۔ (۱۷) اور سارے آسمان و زمین میں تیسرے پہر کو اور جس

وَ عَشِيًّا وَّ حِيْنَ تُظْهِرُوْنَ ﴿۱۸﴾ يُخْرِجُ الْحَيَّ مِنَ الْمَيِّتِ

وقت تم لوگوں کی دوپہر ہو جائے (وہی قابل تعریف ہے) (۱۸) وہی زندہ کو مردہ سے نکالتا ہے اور وہی مردہ

وَيُخْرِجُ الْمَيِّتَ مِنَ الْحَيِّ وَيُحْيِ الْأَرْضَ بَعْدَ مَوْتِهَا ط

کو زندہ سے پیدا کرتا ہے اور زمین کو مرنے (پڑتی ہونے) کے بعد زندہ (آباد) کرتا ہے اور اسی طرح تم لوگ بھی

وَكَذٰلِكَ تُخْرَجُوْنَ ع ﴿۱۹﴾ وَمِنْ اٰيٰتِهٖٓ اَنْ خَلَقَكُمْ مِّنْ تُرَابٍ ع ۵ ۲۹

(مرنے کے بعد) نکالے جاؤ گے۔ (۱۹) اور اس (کی قدرت) کی نشانیوں میں سے یہ بھی ہے کہ اس نے تم کو مٹی سے پیدا کیا

ثُمَّ اِذَآ اَنْتُمْ بَشَرٌ تَنْتَشِرُوْنَ ﴿۲۰﴾ وَمِنْ اٰيٰتِهٖٓ اَنْ خَلَقَ لَكُمْ

پھر یکایک تم آدمی بن کر (زمین پر) چلنے پھرنے لگے۔ (۲۰) اور اسی (کی قدرت) کی نشانیوں میں ایک یہ

مِّنْ اَنْفُسِكُمْ اَزْوَاجًا لِّتَسْكُنُوْٓا اِلَيْهَا وَجَعَلَ بَيْنَكُمْ مَّوَدَّةً

(بھی) ہے کہ اس نے تمہارے واسطے تمہاری ہی جنس کی بیبیاں پیدا کیں تاکہ تم ان کے ساتھ رہ کر چین کرو اور تم لوگوں کے درمیان پیار

وَّرَحْمَةً ط اِنَّ فِيْ ذٰلِكَ لَاٰيٰتٍ لِّقَوْمٍ يَّتَفَكَّرُوْنَ ﴿۲۱﴾ وَمِنْ

اور اُلفت پیدا کر دی۔ اس میں شک نہیں کہ اس میں غور کرنے والوں کے واسطے (قدرتِ خدا کی) یقینی بہت سی نشانیاں ہیں (۲۱) اور اس

اٰيٰتِهٖ خَلْقُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَاخْتِلَافُ اَلْسِنَتِكُمْ

(کی قدرت) کی نشانیوں میں آسمانوں اور زمین کا پیدا کرنا اور تمہاری زبانوں اور رنگتوں کا اختلاف

وَاَلْوَانِكُمْ ط اِنَّ فِيْ ذٰلِكَ لَاٰيٰتٍ لِّلْعٰلِمِيْنَ ﴿۲۲﴾ وَمِنْ اٰيٰتِهٖ

بھی ہے یقیناً اس میں واقف کاروں کے لیے بہت سی نشانیاں ہیں۔(۲۲) اور رات اور دن کو

مَنَامُكُمْ بِالَّيْلِ وَالنَّهَارِ وَابْتِغَآؤُكُمْ مِّنْ فَضْلِهٖ ط اِنَّ فِيْ

تمہارا سونا اور اس کے فضل و کرم (روزی) کی تلاش کرنا بھی اس کی (قدرت کی) نشانیوں سے ہے۔ بے شک جو لوگ سُنتے ہیں ان کے

ذٰلِكَ لَاٰيٰتٍ لِّقَوْمٍ يَّسْمَعُوْنَ ﴿۲۳﴾ وَمِنْ اٰيٰتِهٖ يُرِيْكُمُ الْبَرْقَ

لیے اس میں (قدرتِ خدا کی بہت سی نشانیاں ہیں۔ (۲۳) اور اسی کی (قدرت کی) نشانیوں میں سے ایک یہ بھی

خَوْفًا وَّطَمَعًا وَّيُنَزِّلُ مِنَ السَّمَآءِ مَآءً فَيُحْيٖ بِهِ الْاَرْضَ

ہے کہ وہ تم کو ڈرانے اور اُمید دلانے کے واسطے بجلی دکھاتا ہے اور آسمان سے پانی برساتا ہے اور اس کے ذریعے سے زمین کو

بَعْدَ مَوْتِهَا ؕ اِنَّ فِیْ ذٰلِكَ لَاٰیٰتٍ لِّقَوْمٍ یَّعْقِلُوْنَ ﴿۲۴﴾ وَ مِنْ

اس کے پڑتی ہونے کے بعد آباد کرتا ہے بے شک عقلمندوں کے واسطے اس میں (قدرت خدا کی) بہت سی دلیلیں ہیں (۲۴) اور اسی کی

اٰیٰتِهٖۤ اَنْ تَقُوْمَ السَّمَآءُ وَ الْاَرْضُ بِاَمْرِهٖ ؕ ثُمَّ اِذَا

(قدرت کی) نشانیوں میں ایک یہ بھی ہے کہ آسمان اور زمین اس کے حکم سے قائم ہیں پھر (مرنے کے بعد)

دَعَاكُمْ دَعْوَةً ۖۗ مِّنَ الْاَرْضِ ۖۗ اِذَاۤ اَنْتُمْ تَخْرُجُوْنَ ﴿۲۵﴾ وَ لَهٗ

جس وقت تم کو ایک بار بلائے گا تو سب کے سب زمین سے (زندہ ہو کر) نکل پڑو گے۔ (۲۵) اور جو لوگ

مَنْ فِی السَّمٰوٰتِ وَ الْاَرْضِ ؕ كُلٌّ لَّهٗ قٰنِتُوْنَ ﴿۲۶﴾ وَ هُوَ

آسمانوں اور زمین میں ہیں سب اسی کے ہیں اور سب اسی کے تابع فرمان ہیں (۲۶) اور وہ ایسا (قادر مطلق)

الَّذِیْ یَبْدَؤُا الْخَلْقَ ثُمَّ یُعِیْدُهٗ وَ هُوَ اَهْوَنُ عَلَیْهِ ؕ وَ لَهُ

ہے جو مخلوقات کو پہلی بار پیدا کرتا ہے پھر دوبارہ (قیامت کے دن) پیدا کرے گا اور یہ اس

الْمَثَلُ الْاَعْلٰی فِی السَّمٰوٰتِ وَ الْاَرْضِ ۚ وَ هُوَ الْعَزِیْزُ

پر بہت آسان ہے اور سارے آسمان و زمین میں سب سے بالاتر اسی کی شان ہے اور وہی (سب پر)

الربع ع ۸/۳ ۶ الْحَكِیْمُ ﴿۲۷﴾ ع ضَرَبَ لَكُمْ مَّثَلًا مِّنْ اَنْفُسِكُمْ ؕ هَلْ لَّكُمْ مِّنْ مَّا

غالب حکمت والا ہے۔ (۲۷) اور ہم نے (تمہارے سمجھانے کے واسطے) تمہاری ہی ایک مثل بیان کی ہیہم نے جو کچھ تمہیں عطا کیا ہے کیا

مَلَكَتْ اَیْمَانُكُمْ مِّنْ شُرَكَآءَ فِیْ مَا رَزَقْنٰكُمْ فَاَنْتُمْ فِیْهِ

اس میں تمہارے لونڈی غلاموں میں سے کوئی (بھی) تمہارا شریک ہے کہ (وہ اور) تم اس میں برابر ہو جاؤ (اور کیا) تم ان سے ایسا ہی

سَوَآءٌ تَخَافُوْنَهُمْ كَخِیْفَتِكُمْ اَنْفُسَكُمْ ؕ كَذٰلِكَ نُفَصِّلُ الْاٰیٰتِ

خوف رکھتے ہو جتنا تمہیں اپنے لوگوں کا خوف ہوتا ہے (پھر بندوں کو خدا کا شریک کیوں بناتے ہو) عقلمندوں کے واسطے ہم یوں اپنی آیتوں

لِقَوْمٍ یَّعْقِلُوْنَ ﴿۲۸﴾ بَلِ اتَّبَعَ الَّذِیْنَ ظَلَمُوْۤا اَهْوَآءَهُمْ بِغَیْرِ

کو تفصیل وار بیان کرتے ہیں (۲۸) مگر سرکشوں نے تو بغیر سمجھے بوجھے اپنی نفسانی خواہشوں کی پیروی کر لی

عِلۡمٍ ۚ فَمَنۡ یَّہۡدِیۡ مَنۡ اَضَلَّ اللّٰہُ ؕ وَ مَا لَہُمۡ مِّنۡ

(اور خدا کا شریک ٹھہرا دیا) غرض خدا جسے گمراہی میں چھوڑ دے (پھر) اسے کون راہِ راست پر لا سکتا ہے اور ان کا

نّٰصِرِیۡنَ ﴿۲۹﴾ فَاَقِمۡ وَجۡہَکَ لِلدِّیۡنِ حَنِیۡفًا ؕ فِطۡرَتَ اللّٰہِ الَّتِیۡ

کوئی مددگار (بھی) نہیں۔(۲۹) تو (اے رسولؐ) تم باطل سے کترا کے اپنا رُخ دین کی طرف کیے رہو۔ یہی خدا کی

فَطَرَ النَّاسَ عَلَیۡہَا ؕ لَا تَبۡدِیۡلَ لِخَلۡقِ اللّٰہِ ؕ ذٰلِکَ الدِّیۡنُ

بناوٹ ہے جس پر اس نے لوگوں کو پیدا کیا ہے خدا کی (درست کی ہوئی) بناوٹ میں (تغیّرو) تبدل نہیں

الۡقَیِّمُ ٭ۙ وَ لٰکِنَّ اَکۡثَرَ النَّاسِ لَا یَعۡلَمُوۡنَ ﴿٭ۙ۳۰﴾ مُنِیۡبِیۡنَ اِلَیۡہِ

ہو سکتا یہی مضبوط (اور بالکل سیدھا) دین ہے مگر بہت سے لوگ نہیں جانتے ہیں۔(۳۰) اسی کی طرف رجوع ہو کر

وَ اتَّقُوۡہُ وَ اَقِیۡمُوا الصَّلٰوۃَ وَ لَا تَکُوۡنُوۡا مِنَ الۡمُشۡرِکِیۡنَ ﴿ۙ۳۱﴾

(خدا کی عبادت کرو) اور اسی سے ڈرتے رہو اور پابندی سے نماز پڑھو اور مشرکین سے نہ ہو جانا (۳۱)

مِنَ الَّذِیۡنَ فَرَّقُوۡا دِیۡنَہُمۡ وَ کَانُوۡا شِیَعًا ؕ کُلُّ حِزۡبٍۭ بِمَا

جنہوں نے اپنے (اصلی) دین میں تفرقہ پردازی کی اور مختلف فرقے بن گئے۔ جو (دین) جس فرقے

لَدَیۡہِمۡ فَرِحُوۡنَ ﴿۳۲﴾ وَ اِذَا مَسَّ النَّاسَ ضُرٌّ دَعَوۡا رَبَّہُمۡ

کے پاس ہے اسی میں نہال نہال ہے۔(۳۲) اور جب لوگوں کو کوئی مصیبت چھو بھی گئی تو اسی کی طرف

مُّنِیۡبِیۡنَ اِلَیۡہِ ثُمَّ اِذَاۤ اَذَاقَہُمۡ مِّنۡہُ رَحۡمَۃً اِذَا فَرِیۡقٌ مِّنۡہُمۡ

رجوع ہو کر اپنے پروردگار کو پکارنے لگتے ہیں پھر جب وہ اپنی رحمت کی لذّت چکھا دیتا ہے تو انہی میں سے کچھ لوگ اپنے

بِرَبِّہِمۡ یُشۡرِکُوۡنَ ﴿ۙ۳۳﴾ لِیَکۡفُرُوۡا بِمَاۤ اٰتَیۡنٰہُمۡ ؕ فَتَمَتَّعُوۡا ٝ وقفۃ

پروردگار کے ساتھ شرک کرنے لگتے ہیں (۳۳) تاکہ جو (نعمت) ہم نے انہیں دی ہے اس کی ناشکری کریں۔ خیر دنیا میں چند روز چین کر لو

فَسَوۡفَ تَعۡلَمُوۡنَ ﴿۳۴﴾ اَمۡ اَنۡزَلۡنَا عَلَیۡہِمۡ سُلۡطٰنًا فَہُوَ یَتَکَلَّمُ

پھر تو بہت جلد (اپنے کیے کا مزا) تمہیں معلوم ہی ہوگا۔(۳۴) کیا ہم نے ان لوگوں پر کوئی دلیل نازل کی ہے جو (اس کے حق ہونے) کو

بِمَا كَانُوا بِهٖ يُشْرِكُوْنَ ﴿۳۵﴾ وَ اِذَآ اَذَقْنَا النَّاسَ رَحْمَةً

بیان کرتی ہے جس سے (یہ لوگ خدا کا) شریک ٹھہراتے ہیں۔(ہرگز نہیں) (۳۵) اور جب ہم نے لوگوں کو اپنی رحمت (کی لذت) چکھا

فَرِحُوْا بِهَا ؕ وَ اِنْ تُصِبْهُمْ سَيِّئَةٌۢ بِمَا قَدَّمَتْ اَيْدِيْهِمْ اِذَا

دی تو وہ اس سے خوش ہو گئے اور جب انہیں اپنے ہاتھوں کی اگلی کارستانیوں کی بدولت کوئی مصیبت پہنچی تو یکبارگی مایوس

هُمْ يَقْنَطُوْنَ ﴿۳۶﴾ اَوَلَمْ يَرَوْا اَنَّ اللّٰهَ يَبْسُطُ الرِّزْقَ لِمَنْ

ہو کر بیٹھ رہتے ہیں۔(۳۶) کیا ان لوگوں نے (اتنا بھی) غور نہیں کیا کہ خدا ہی جس کی روزی چاہتا ہے کشادہ کر دیتا ہے اور

يَّشَآءُ وَ يَقْدِرُ ؕ اِنَّ فِيْ ذٰلِكَ لَاٰيٰتٍ لِّقَوْمٍ يُّؤْمِنُوْنَ ﴿۳۷﴾

(جس کی چاہتا ہے) تنگ کر دیتا ہے کچھ شک نہیں کہ اس میں ایماندار لوگوں کے واسطے (قدرت خدا کی) بہت سی نشانیاں ہیں۔(۳۷)

فَاٰتِ ذَا الْقُرْبٰى حَقَّهٗ وَ الْمِسْكِيْنَ وَ ابْنَ السَّبِيْلِ ؕ ذٰلِكَ خَيْرٌ

تو (اے رسولؐ اپنے) قرابتدار (فاطمہ زہراؑ) کا حق (فدک) دیدو اور محتاج پردیسی کا (بھی) جو لوگ خدا کی خوشنودی کے

لِّلَّذِيْنَ يُرِيْدُوْنَ وَجْهَ اللّٰهِ ؗ وَ اُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُفْلِحُوْنَ ﴿۳۸﴾

خواہاں ہیں ان کے حق میں سب سے یہی بہتر ہے اور ایسے ہی لوگ (آخرت میں) اپنی دلی مرادیں پائیں گے۔(۳۸)

وَ مَآ اٰتَيْتُمْ مِّنْ رِّبًا لِّيَرْبُوَا۠ فِيْٓ اَمْوَالِ النَّاسِ فَلَا يَرْبُوْا

اور تم لوگ جو سود دیتے ہو تاکہ لوگوں کے مال و دولت میں ترقی ہو تو (یاد رہے کہ ایسا مال) خدا کے ہاں پھولتا

عِنْدَ اللّٰهِ ۚ وَ مَآ اٰتَيْتُمْ مِّنْ زَكٰوةٍ تُرِيْدُوْنَ وَجْهَ اللّٰهِ

پھلتا نہیں اور تم لوگ جو خدا کی خوشنودی کے ارادہ سے زکوۃ دیتے ہو تو ایسے ہی لوگ خدا کی بارگاہ سے)

فَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُضْعِفُوْنَ ﴿۳۹﴾ اَللّٰهُ الَّذِيْ خَلَقَكُمْ ثُمَّ رَزَقَكُمْ

دونادون لینے والے ہیں۔(۳۹) خدا وہ (قادر و توانا) ہے جس نے تم کو پیدا کیا۔ پھر اسی نے روزی دی پھر وہی تم کو مار ڈالے گا

ثُمَّ يُمِيْتُكُمْ ثُمَّ يُحْيِيْكُمْ ؕ هَلْ مِنْ شُرَكَآئِكُمْ مَّنْ يَّفْعَلُ مِنْ

پھر وہی تم کو (دوبارہ) زندہ کرے گا بھلا تمہارے (بنائے ہوئے خدا کے) شریکوں میں سے کوئی بھی ایسا ہے جو ان کاموں

ذٰلِكُمْ مِّنْ شَيْءٍ ۭ سُبْحٰنَهٗ وَتَعٰلٰى عَمَّا يُشْرِكُوْنَ ﴿۴۰﴾ ظَهَرَ ع ۴ ۱۳ ۷

میں سے کچھ بھی کر سکے جسے یہ لوگ (اس کا) شریک بناتے ہیں وہ اس سے پاک و پاکیزہ اور برتر ہے۔(۴۰) خود لوگوں

الْفَسَادُ فِي الْبَرِّ وَالْبَحْرِ بِمَا كَسَبَتْ اَيْدِي النَّاسِ لِيُذِيْقَهُمْ

ہی کے اپنے ہاتھوں کی کارستانیوں کی بدولت خشک و تر میں فساد پھیل گیا تاکہ جو کچھ یہ لوگ کر چکے ہیں خدا ان

بَعْضَ الَّذِيْ عَمِلُوْا لَعَلَّهُمْ يَرْجِعُوْنَ ﴿۴۱﴾ قُلْ سِيْرُوْا فِي

کو ان میں سے بعض کرتوتوں کا مزہ چکھا دے گا تاکہ یہ لوگ (اب بھی) باز آئیں۔(۴۱) (اے رسولؐ) تم کہہ

الْاَرْضِ فَانْظُرُوْا كَيْفَ كَانَ عَاقِبَةُ الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلُ ۭ كَانَ

دو کہ ذرا روئے زمین پر چل پھر کر دیکھو تو کہ جو لوگ اس کے قبل گزر گئے ان (کے افعال) کا انجام کیا ہوا ان میں

اَكْثَرُهُمْ مُّشْرِكِيْنَ ﴿۴۲﴾ فَاَقِمْ وَجْهَكَ لِلدِّيْنِ الْقَيِّمِ مِنْ قَبْلِ

سے بہتیرے تو مشرک ہی ہیں (۴۲) تو (اے رسولؐ) تم اپنا رخ مضبوط (اور سیدھے) دین کی طرف کئے رہو اس دن کے آنے سے پہلے

اَنْ يَّاْتِيَ يَوْمٌ لَّا مَرَدَّ لَهٗ مِنَ اللّٰهِ يَوْمَىِٕذٍ يَّصَّدَّعُوْنَ ﴿۴۳﴾ مَنْ

جو خدا کی طرف سے آکر رہے گا (اور) کوئی اسے روک نہیں سکتا۔ اس دن لوگ (پریشان ہوکر) الگ الگ ہو جائیں گے۔(۴۳) جو

كَفَرَ فَعَلَيْهِ كُفْرُهٗ ۚ وَمَنْ عَمِلَ صَالِحًا فَلِاَنْفُسِهِمْ

کافر بن بیٹھا اس پر اس کے کفر کا وبال ہے اور جنہوں نے اچھے کام کیے وہ اپنے ہی لیے آسائش کا سامان

يَمْهَدُوْنَ ﴿۴۴﴾ لا لِيَجْزِيَ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ مِنْ

کر رہے ہیں (۴۴) تاکہ جو لوگ ایمان لائے اور اچھے اچھے کام کیے ان کو خدا اپنے فضل (و کرم) سے

فَضْلِهٖ ۭ اِنَّهٗ لَا يُحِبُّ الْكٰفِرِيْنَ ﴿۴۵﴾ وَمِنْ اٰيٰتِهٖٓ اَنْ يُّرْسِلَ

اچھی جزاء عطا کرے گا۔ وہ یقیناً کفّار سے اُلفت نہیں رکھتا۔(۴۵) اسی (کی قدرت) کی نشانیوں میں سے ایک یہ بھی ہے کہ وہ ہواؤں کو

الرِّيٰحَ مُبَشِّرٰتٍ وَّلِيُذِيْقَكُمْ مِّنْ رَّحْمَتِهٖ وَلِتَجْرِيَ الْفُلْكُ

(بارش کی) خوشخبری کے واسطے (قبل سے) بھیج دیا کرتا ہے اور تاکہ تمہیں اپنی رحمت کی لذت چکھائے اور اس لیے بھی کہ کشتیاں اس کے

بِاَمۡرِهٖ وَ لِتَبۡتَغُوۡا مِنۡ فَضۡلِهٖ وَ لَعَلَّكُمۡ تَشۡكُرُوۡنَ ﴿۴۶﴾ وَ لَقَدۡ

حکم سے چل کھڑی ہوں اور تاکہ تم اس کے فضل سے تلاش کرو اور اس لیے بھی تاکہ تم شکر کرو۔(۴۶) اور (اے رسولؐ) ہم

اَرۡسَلۡنَا مِنۡ قَبۡلِكَ رُسُلًا اِلٰى قَوۡمِهِمۡ فَجَآءُوۡهُمۡ بِالۡبَيِّنٰتِ

نے تم سے پہلے اور بھی بہت سے پیغمبر ان کی قوموں کے پاس بھیجے تو وہ پیغمبر واضح و روشن

فَانۡتَقَمۡنَا مِنَ الَّذِيۡنَ اَجۡرَمُوۡا ؕ وَكَانَ حَقًّا عَلَيۡنَا نَصۡرُ

معجزے لے کر آئے (مگر ان لوگوں نے نہ مانا) تو ان مجرموں سے ہم نے (خوب) بدلہ لیا اور ہم پر تو

الۡمُؤۡمِنِيۡنَ ﴿۴۷﴾ اَللّٰهُ الَّذِىۡ يُرۡسِلُ الرِّيٰحَ فَتُثِيۡرُ سَحَابًا

مومنین کی مدد کرنا لازم تھا ہی۔(۴۷) خدا ہی وہ (قادر و توانا) ہے جو ہواؤں کو بھیجتا ہے تو وہ بادلوں کو اڑائے

فَيَبۡسُطُهٗ فِى السَّمَآءِ كَيۡفَ يَشَآءُ وَ يَجۡعَلُهٗ كِسَفًا فَتَرَى

اڑائے پھرتی ہیں۔ پھر وہی خدا بادل کو جس طرح چاہتا ہے آسمان میں پھیلا دیتا ہے اور (کبھی) اس کو ٹکڑے (ٹکڑے) کر

الۡوَدۡقَ يَخۡرُجُ مِنۡ خِلٰلِهٖ ۚ فَاِذَاۤ اَصَابَ بِهٖ مَنۡ يَّشَآءُ مِنۡ

دیتا ہے پھر تم دیکھتے ہو کہ لونڈیاں اس کے درمیان سے نکل پڑتی ہیں۔ پھر جب خدا انہیں اپنے بندوں میں سے جس

عِبَادِهٖۤ اِذَا هُمۡ يَسۡتَبۡشِرُوۡنَ ﴿۴۸﴾ ۚ وَ اِنۡ كَانُوۡا مِنۡ قَبۡلِ اَنۡ

پر چاہتا ہے برسا دیتا ہے تو وہ لوگ خوشیاں منانے لگتے ہیں۔ (۴۸) اگرچہ یہ لوگ ان پر (بارانِ رحمت) نازل

يُّنَزَّلَ عَلَيۡهِمۡ مِّنۡ قَبۡلِهٖ لَمُبۡلِسِيۡنَ ﴿۴۹﴾ فَانۡظُرۡ اِلٰٓى اٰثٰرِ رَحۡمَتِ

ہونے سے پہلے (بارش سے) شروع ہی سے بالکل مایوس (اور مجبور) تھے۔ (۴۹) غرض خدا کی رحمت کے آثار کی

اللّٰهِ كَيۡفَ يُحۡىِ الۡاَرۡضَ بَعۡدَ مَوۡتِهَا ؕ اِنَّ ذٰلِكَ لَمُحۡىِ

طرف دیکھو تو کہ وہ کیوں کر زمین کو اس کی پڑتی ہونے کے بعد آباد کرتا ہے۔ بے شک یقینی وہی

الۡمَوۡتٰى ۚ وَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَىۡءٍ قَدِيۡرٌ ﴿۵۰﴾ وَلَئِنۡ اَرۡسَلۡنَا رِيۡحًا

مردوں کو زندہ کرنے والا اور وہی ہر چیز پر قادر ہے۔ (۵۰) اور اگر ہم (کھیتی کی نقصان دہ) ہوا بھیجیں پھر لوگ کھیتی کو

فَرَاَوْهُ مُصْفَرًّا لَّظَلُّوْا مِنْۢ بَعْدِهٖ يَكْفُرُوْنَ (۵۱) فَاِنَّكَ لَا تُسْمِعُ

(اسی ہوا کی وجہ سے) زرد (پژمردہ) دیکھیں تو وہ لوگ اس کے بعد (فوراً) ناشکری کرنے لگیں۔(۵۱) (اے رسولؐ) تم تو (اپنی) آواز نہ

الْمَوْتٰى وَلَا تُسْمِعُ الصُّمَّ الدُّعَآءَ اِذَا وَلَّوْا مُدْبِرِيْنَ (۵۲) وَمَآ

مُردوں ہی کو سنا سکتے ہو اور نہ بہروں کو سنا سکتے ہو (خصوصاً) جب وہ پیٹھ پھیر کر چلے جائیں۔(۵۲) اور نہ تم

اَنْتَ بِهٰدِ الْعُمْيِ عَنْ ضَلٰلَتِهِمْ ؕ اِنْ تُسْمِعُ اِلَّا مَنْ يُّؤْمِنُ

اندھوں کو ان کی گمراہی سے (پھیر کر) راہ پر لا سکتے ہو۔ تم تو بس انہی لوگوں کو سنا (سمجھا) سکتے ہو جو ہماری آیتوں کو دل سے

بِاٰيٰتِنَا فَهُمْ مُّسْلِمُوْنَ (۵۳) ع اَللّٰهُ الَّذِيْ خَلَقَكُمْ مِّنْ ضُعْفٍ ثُمَّ ع ۵ ۱۳ ۸

مانیں پھر یہی لوگ اسلام لانے والے ہیں۔(۵۳) خدا ہی تو ہے جس نے تمہیں ایک (نہایت) کمزور چیز (نطفہ) سے پیدا کیا پھر

جَعَلَ مِنْۢ بَعْدِ ضُعْفٍ قُوَّةً ثُمَّ جَعَلَ مِنْۢ بَعْدِ قُوَّةٍ

اسی نے (تم میں بچپنے کی) کمزوری کے بعد (شباب کی) قوت عطا کی پھر اسی نے (تم میں جوانی کی) قوت کے بعد

ضُعْفًا وَّشَيْبَةً ؕ يَخْلُقُ مَا يَشَآءُ ۚ وَهُوَ الْعَلِيْمُ الْقَدِيْرُ (۵۴)

کمزوری اور بڑھاپا پیدا کر دیا۔ وہ جو چاہتا ہے پیدا کرتا ہے اور وہی بڑا واقف کار اور (ہر چیز پر) قابو رکھتا ہے۔(۵۴)

وَيَوْمَ تَقُوْمُ السَّاعَةُ يُقْسِمُ الْمُجْرِمُوْنَ ۙ مَا لَبِثُوْا غَيْرَ

اور جس دن قیامت برپا ہو گی تو گنہگار لوگ قسمیں کھائیں گے کہ وہ (دنیا میں) گھڑی بھر سے زیادہ نہیں

سَاعَةٍ ؕ كَذٰلِكَ كَانُوْا يُؤْفَكُوْنَ (۵۵) وَقَالَ الَّذِيْنَ اُوْتُوا

ٹھہرے یوں ہی لوگ (دنیا میں بھی) افترا پردازیاں کرتے رہے۔(۵۵) اور جن لوگوں کو (خدا کی بارگاہ سے)

الْعِلْمَ وَالْاِيْمَانَ لَقَدْ لَبِثْتُمْ فِيْ كِتٰبِ اللّٰهِ اِلٰى يَوْمِ

علم اور ایمان دیا گیا ہی جواب دیں گے کہ (ہائیں) تم تو خدا کی کتاب کے مطابق روز قیامت تک (برابر)

الْبَعْثِ ؗ فَهٰذَا يَوْمُ الْبَعْثِ وَلٰكِنَّكُمْ كُنْتُمْ لَا تَعْلَمُوْنَ (۵۶)

ٹھہرے رہے پھر یہ تو قیامت ہی کا دن ہے مگر تم لوگ تو اس کا یقین ہی نہ رکھتے تھے۔(۵۶)

قرء حفص بضم الضاد وفتحها والاول افضل الضم مختار ۱۲۵

فَيَوۡمَئِذٍ لَّا يَنۡفَعُ الَّذِيۡنَ ظَلَمُوۡا مَعۡذِرَتُهُمۡ وَ لَا هُمۡ

تو اس دن سرکش لوگوں کو نہ ان کی عذر معذرت کچھ کام آئے گی اور نہ ان

يُسۡتَعۡتَبُوۡنَ ﴿٥٧﴾ وَلَقَدۡ ضَرَبۡنَا لِلنَّاسِ فِيۡ هٰذَا الۡقُرۡاٰنِ

کی شنوائی ہو گی۔(۵۷) اور ہم نے تو اس قرآن میں (لوگوں کے سمجھانے کو) ہر طرح کی

مِنۡ كُلِّ مَثَلٍ ؕ وَلَئِنۡ جِئۡتَهُمۡ بِاٰيَةٍ لَّيَقُوۡلَنَّ الَّذِيۡنَ

مثل بیان کر دی۔ اور اگر تم ان کے پاس کوئی سا معجزہ لے آؤ تو بھی یقیناً

كَفَرُوۡۤا اِنۡ اَنۡتُمۡ اِلَّا مُبۡطِلُوۡنَ ﴿٥٨﴾ كَذٰلِكَ يَطۡبَعُ اللّٰهُ

کفّار بول اٹھیں گے کہ تم لوگ نرے دغاباز ہو۔(۵۸) جو لوگ سمجھ (اور علم) نہیں رکھتے ان کے دلوں پر (نظر کرکے)

عَلٰى قُلُوۡبِ الَّذِيۡنَ لَا يَعۡلَمُوۡنَ ﴿٥٩﴾ فَاصۡبِرۡ اِنَّ وَعۡدَ اللّٰهِ حَقٌّ

خدا یوں تصدیق کرتا ہے(کہ یہ ایمان نہ لائیں گے)۔(۵۹) تو (اے رسولؐ) تم صبر کرو بے شک خدا کا وعدہ سچا ہے

ع ٦ ٧ ٩ وَّ لَا يَسۡتَخِفَّنَّكَ الَّذِيۡنَ لَا يُوۡقِنُوۡنَ ﴿٦٠﴾ ع

اور (کہیں) ایسا نہ ہو کہ جو لوگ (تمہاری) تصدیق نہیں کرتے تمہیں (بہکا کر) خفیف کر دیں۔(۶۰)



برائے ترحیم و بلندی درجات



بیگم و سیّد حسین احمد زیدی

بیگم و سیّد وصی حیدر زیدی

بیگم و سیّد طاہر عباس زیدی

تمثیل زہراؑ بنت قنبر زیدی

و جملہ مومنین و مومنات

شہدائے ملت جعفریہ

فہرست